# اسلام میں عدلِ اجتماعی

سیّد قطب







مترجم: ڈاکٹر نجات اللہ صدیقی

مرکزی مکتبہ اسلامی - دہلی

مطبوعات اشاعت اسلام ٹرسٹ ـ ۲۸

# اسلام میں عدلِ اجتماعی

مصنّف

سیّد قطب شہید

مترجم

ڈاکٹر محمد نجات اللہ صدیقی

مرکزی مکتبہ اسلامی دہلی ۶

# فہرستِ مضامین

| | | |
|---|---|---|
| عرضِ ناشر | | ۷ |
| مقدمہ طبعِ ثانی | | ۹ |
| تعارف طبعِ اوّل | | ۳۵ |
| بابِ اوّل۔ | مذہب اور سماج | ۴۳ |
| | اسلامی اور مسیحی نقطۂ نظر کا موازنہ | ۴۵ |
| بابِ دوم۔ | اسلام میں عدلِ اجتماعی کا مزاج | ۶۷ |
| بابِ سوم۔ | اسلام میں اجتماعی عدل کی بنیادیں | ۸۷ |
| | آزادیٔ ضمیر | ۹۱ |
| | انسانی مساوات | ۱۱۷ |
| | اجتماعی کفالتِ باہمی | ۱۳۴ |
| بابِ چہارم۔ | اسلام میں عدلِ اجتماعی کے قیام کے ذرائع | ۱۵۹ |
| بابِ پنجم۔ | اسلام میں نظامِ حکومت | ۱۹۳ |
| | ۱۔ حکّام کی جانب سے عدل | ۲۰۳ |
| | ۲۔ محکوم کی طرف سے اطاعت | ۲۰۵ |
| | ۳۔ حکّام اور محکومین کے مابین مشاورت | ۲۰۷ |

باب ششم۔ اسلام کی اقتصادی پالیسی ۲۱۵

انفرادی ملکیت ۲۱۹

انفرادی ملکیت کا حق ۲۱۹

انفرادی ملکیت کا مزاج ۲۲۵

ذاتی ملکیت کے ذرائع ۲۳۲

۱۔شکار ۲۳۳

۲۔جن افتادہ زمینوں کا کوئی مالک نہ ہو ۲۳۴
ان کو کسی طریقہ سے کار آمد بنا لینا

۳۔زمین کے اندر جو کانیں (رِکاز) ہیں اُن کو نکالنا ۲۳۵

۴۔خام مواد سے مصنوعات کی تیاری ۲۳۵

۵۔تجارت ۲۳۵

۶۔اجرت کے عوض کسی دوسرے کے لیے محنت کرنا۔ ۲۳۵

۷۔جنگ ۲۳۸

۸۔لاوارث زمینوں میں سے سلطان کی طرف سے عطیہ ۲۳۹

۹۔بقائے حیات کی خاطر مال کا محتاج ہونا ۲۳۹

۱۰۔محنت کی مختلف نئی صورتیں ۲۴۰

ملکیت کو نمو بخشنے کے طریقے ۲۴۳

۱۔اسلام کاروبار میں بد دیانتی کو حرام قرار دیتا ہے ۲۴۴

۲۔اشیائے ضرورت کی ذخیرہ اندوزی خلافِ اسلام ہے ۲۴۶

۳۔سودی کاروبار ناجائز ہے ۲۴۷

صَرف کی راہیں ۲۵۸

فریضۂ زکوٰۃ ۲۷۲

فُقراء ۲۷۶

| | | |
|---|---|---|
| | مساکین | ۲۷۶ |
| | عاملینِ زکوٰۃ | ۲۷۶ |
| | مؤلفۃ القلوب | ۲۷۷ |
| | گردن چھڑانے میں | ۲۷۷ |
| | قرض دار | ۲۷۷ |
| | فی سبیل اللہ | ۲۷۷ |
| | مسافر | ۲۷۷ |
| | زکوٰۃ کے علاوہ دوسرے محاصل | ۲۸۱ |
| | مصالحِ مرسلہ | ۲۸۲ |
| | ذرائع | ۲۸۶ |
| بابِ ہفتم۔ | تاریخِ اسلام سے چند مثالیں | ۲۹۵ |
| | بیداریٔ ضمیر کے نمونے | ۳۰۴ |
| | مساوات کے نمونے | ۳۱۷ |
| | آزادیٔ ضمیر | ۳۲۲ |
| | مفتوحہ ممالک کے ساتھ برتاؤ | ۳۳۱ |
| | باہمی کفالت اور تعاون | ۳۳۸ |
| | سیاسی نظام | ۳۴۳ |
| | طریقِ حکمرانی کے نمونے | ۳۴۸ |
| | حضرتِ عثمانؓ کا طرزِ حکمرانی | ۳۵۴ |
| | حضرت عثمانؓ کے بعد | ۳۵۹ |
| | حضرت عمر بن عبد العزیزؒ | ۳۶۴ |
| | بادشاہت | ۳۷۰ |
| | مالی نظام | ۳۷۱ |

| | |
|---|---|
| چند بنیادی اُصول | ۳۸۹ |
| **باب ہشتم۔ اسلام کا حال اور مستقبل** | ۳۹۶ |
| اسلام اور مغرب | ۴۰۵ |
| عالمِ اسلام کی نشاۃِ ثانیہ | ۴۱۱ |
| اسلامی فکر کا احیاء | ۴۲۱ |
| اسلامی ادب | ۴۳۵ |
| تاریخ | ۴۳۹ |
| اسلامی تاریخ کی تدوینِ جدید | ۴۴۱ |
| **باب نہم** دوراہے پر | ۴۴۸ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ

# عرضِ ناشر

"الاخوان المسلمون" کے مشہور رہنما اور بلند پایہ مصنف اُستاذ سید قطب شہید کی مشہورِ عالم تصنیف "العدالۃ الاجتماعیۃ فی الاسلام" نے یورپ، امریکہ اور مشرقِ وسطیٰ کے علمی حلقوں میں ایک تہلکہ مچا دیا تھا۔ اس کے عربی اور انگریزی زبانوں میں متعدد ایڈیشن شائع ہوئے اور اُس نے ہر گوشہ سے زبردست خراجِ تحسین حاصل کیا۔ اس کو اُردو کے قالب میں ڈھالنے کا سہرا جناب ڈاکٹر محمد نجات اللہ صدیقی صاحب (شعبۂ معاشیات) مسلم یونیورسٹی، علی گڈھ کے سر ہے۔ آپ نے ترجمہ اس خوبی اور عمدگی سے کیا ہے کہ اصل اور ترجمہ میں فرق کرنا دشوار ہے۔

ہم نے اس کا پہلا ایڈیشن "اسلام کا نظامِ عدل" کے نام سے پیش کیا تھا، اب ہم اُس کا تازہ ایڈیشن "اسلام میں عدلِ اجتماعی" کے نام سے پیش کر رہے ہیں۔

ضروری نہیں کہ مصنف محترم کے خیالات سے کلی اتفاق کیا جائے تاہم ہمارا یہ خیال ضرور ہے کہ بہ حیثیتِ مجموعی یہ کتاب اسلامی لٹریچر میں ایک گراں قدر اور مفید اضافہ ثابت ہوئی ہے۔ اور اسلامی نظامِ معیشت پر محققین کے لیے قیمتی مواد فراہم کرے گی۔

مینیجر
مرکزی مکتبہ اسلامی دہلی ۶

مئی ۱۹۷۲ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ

# مُقدّمہ طبعِ ثانی

آج سے چند سال پہلے جب یہ کتاب اُردو میں پیش کی گئی تھی تو اس کا مصنف زندہ تھا۔ اگست ۱۹۶۶ء میں اسے اس کے پروردگار نے اپنے پاس بُلا لیا۔ اس عرصے میں تحریکِ اسلامی کا ایک پورا دور گذر گیا، وہ دَور جس کا امتیازی نشان سید قطبؒ اور اُن کے قریبی رفقاء کی شہادت ہے۔ ضروری معلوم ہوتا ہے کہ العدالۃ الاجتماعیۃ فی الاسلام کے اُردو ترجمہ کے طبعِ ثانی کے ساتھ تحریکِ اسلامی کی تاریخ کے اس باب کا اضافہ کر کے ان یادوں کو محفوظ کر لیا جائے جو آئندہ عرصہ دراز تک تحریکِ اسلامی اور مسلمانوں کے لیے اہمیت کی حامل رہیں گی۔ ساتھ ہی ہم نے بعض اُن اعتراضات کے سلسلہ میں بھی چند اصولی باتیں پیش کی ہیں جو ترجمہ کے طبعِ اول کے بعد کتاب کے بعض حصّوں پر کیے گئے ہیں۔

## شہادت اور اس کا پس منظر

دوشنبہ ۲۹ اگست ۱۹۶۶ء کو صبح سویرے مصری حکومت نے سیّد قطب اور اُن کے دو رفقاء محمد یوسف ہواش اور عبدالفتاح اسماعیل کو تختۂ دار پر چڑھا دیا۔ اِنّا لِلّٰہِ وَ اِنّا اِلَیۡہِ رَاجِعُوۡنَ۔

سیّد قطب کو ۱۹۵۴ء میں گرفتار کیا گیا تھا۔ قید میں ڈالتے ہی اُن کو اذیت ناک سزائیں دی جانے لگیں جن کے نتیجہ میں اُن کی صحت گرتی چلی گئی اور ۳ مئی ۱۹۵۵ء کو اُنہیں فوجی اسپتال میں منتقل کرنا پڑا۔ ۱۳ جولائی ۱۹۵۵ء کو جب اُن کے مقدمہ کا فیصلہ سنایا گیا تو سیّد قطب کو علالت اور معذوری کے سبب پندرہ سال قید سخت کی سزا سُننے کے لیے

عدالت میں حاضر کرنا ممکن نہ ہو سکا۔ دس سال تک جیل میں تکلیفیں سہنے کے بعد اپریل ۱۹۶۴ء میں انہیں رہائی نصیب ہوئی۔ سابق صدر جمہوریہ عراق، عبدالسلام عارف مرحوم نے سید قطب کی علمی اور دینی تصانیف سے تاثر کا اظہار کرتے ہوئے بار بار صدر ناصر سے ان کی رہائی کی سفارش کی[1] اس وقت مصر و عراق کے باہمی تعلقات ایسے تھے کہ صدر ناصر نے بالآخر یہ سفارش سن لی اور سید قطب کو رہا کر دیا۔ بعد میں تعلقات ایسے نہ رہے اور سید قطب کو سزائے موت ملنے کے بعد جب عراق کے موجودہ صدر عبدالرحمان عارف نے اس سزا میں تخفیف کی سفارش کی تو اُسے نہیں قبول کیا گیا۔[2]

رہائی کے بعد سید قطب اپنے مکان پر رہنے لگے جو قاہرہ کے مضافات میں حلوان میں ہے۔ پولیس اُن پر کڑی نگاہ رکھتی تھی اور آنے جانے والوں کے بارے میں چھان بین کرتی رہتی تھی جس کے سبب بہت کم لوگ ملاقات کی ہمت کر سکتے تھے۔ سوڈان کے ایک اسلامی کارکن کا بیان ہے کہ اسی دوران ایک ملاقات میں سید قطب نے سوڈان کی تحریکِ اسلامی کے مسائل پر گفتگو کرتے ہوئے یہ مشورہ دیا کہ موجودہ جمہوری دور میں بھی اس بات سے غافل نہ رہنا چاہیئے کہ عوام آمریت، بالخصوص فوجی آمریت، کی منتروں سے پوری طرح باخبر رہیں تاکہ وہ کبھی بھی اُسے قبول کرنے پر آمادہ نہ ہوں۔ سید قطب کی رائے میں فوجی آمریت کا خطرہ دو مختلف راہوں

---

[1] موامرۃ ضد الاسلام فی مصر، ص ۹۶۔ ۱۱۲ صفحات کا یہ کتابچہ اخوان المسلمون نے شائع کیا ہے۔ مگر اس پر ناشر اور مطبع کا نام یا سنِ طبع درج نہیں ہے جس کی وجہ ظاہر ہے۔)

[2] الشہید سید قطب، ص ۴-۱۰۰۔ ۱۶۰ صفحات کی یہ کتاب جس کی قیمت ۵ لیرا درج ہے لبنان میں شائع ہوئی ہے۔ ناشر جماعۃ اصدقاء سید قطب، ہیں۔ کتاب متعدد مقالات پر مشتمل ہے جو مختلف اصحاب علم وفضل نے سید قطب کی شہادت کی خبر سُن کر لکھے ہیں۔)

مذکورہ بالا انکشاف عراق کی اخوان المسلمون نے اپنے اس بیان میں کیا ہے جو ۲۹ اگست ۱۹۶۶ء کو سید قطب کی شہادت کے بعد جاری کیا تھا۔ یہ بیان خرطوم سے شائع ہونے والے روزنامہ "المیثاق" میں ۱۴ ستمبر ۶۶ء کو شائع ہوا ہے۔

سے پیش آسکتا ہے ۔ اشتراکیت جو جمہوری طریقوں سے کبھی اقتدار نہیں حاصل کر سکتی، یہ طریقہ اختیار کرنا چاہے گی، اور امریکہ اس بات کی کوشش کرے گا کہ قبل اس کے کہ اشتراکیوں کو کامیابی حاصل ہو ایک ایسا فوجی انقلاب آجائے جو اشتراکیت کو کچل سکے اور امریکہ کا حامی ہو۔ سید قطب نے اس کارکن کو یہ مشورہ بھی دیا کہ سب سے زیادہ توجہ اسلامی جماعتوں کے داخلی نظم و نسق کام اور کارکنوں کو راہِ حق کی آزمائشوں سے صبر کے ساتھ گزرنے کی تربیت دینے پر ہونی چاہیئے[۱] عارضی رہائی کے دنوں میں اُن سے ملاقات کرنے والوں میں پیرس کے استاذ محمود الرکابی بھی شامل ہیں۔ انھوں نے بھی یہی لکھا ہے کہ پولیس ملاقات کرنے والوں پر کڑی نگرانی رکھتی تھی۔ ان کا بیان ہے کہ سید قطب کو آنے والی شہادت صاف نظر آرہی تھی۔[۲]

رہائی کے مختصر دور میں سید قطب کے افکار و آراء پر شاید مستقبل میں مزید روشنی ڈالی جا سکے۔ اگست ۱۹۶۵ء میں انھیں دوبارہ گرفتار کر لیا گیا۔ مرحوم کی بصیرت نے اندازہ کر لیا تھا کہ یہ دوبارہ گرفتاری حکومت کی جانب سے کسی انتہائی اندام کی تمہید ہے ۔ چنانچہ اس گرفتاری کے موقع پر انھوں نے فرمایا تھا:۔

" میں جانتا ہوں کہ اس بار حکومت میرا سر چاہتی ہے ۔ مجھے کوئی ندامت نہیں، نہ اپنی موت پر افسوس ۔ میری سعادت ہے کہ مجھے اپنی دعوت کی راہ میں موت نصیب ہونے والی ہے ۔ اس بات کا فیصلہ مستقبل کا مؤرخ کریگا کہ راہِ راست پر کون تھا، اخوان یا حکومت وقت "[۳]

سید قطب کے ساتھ اخوان کے ہزاروں ۔ ایک بیان کے مطابق چالیس ہزار[۴] ـــــ

---

[۱] الشہید سید قطب، ص ۹۲۔ بحوالہ روزنامہ "المیثاق" خرطوم ۔ ۱۶ ستمبر ۱۹۶۶ء

[۲] ایضاً ص ۶۵

[۳] خلیل حامدی، مصر اور اخوان ۔ رسالہ ترجمان القرآن ۔ لاہور ۔ ستمبر ۱۹۶۶ء ص ۵۶ ۔

[۴] یہ اخوان المسلمون کا بیان ہے ۔ لندن ٹیلیگراف نے ۱۱ اکتوبر ۱۹۶۵ء کو یہ خبر شائع کی تھی، کہ اس وقت تک بیس ہزار افراد گرفتار کیے جا چکے ہیں اور پورے ملک میں پکڑ دھکڑ جاری ہے ۔ ملاحظہ ہو، خلیل حامدی، مصر اور اخوان ۔ ص ۲۷ ۔

افراد کو جیل میں ڈال دیا گیا۔ ان پر حکومتِ وقت سے بغاوت، عوام کو بغاوت پر اُبھارنے۔ صدر ناصر کو قتل کرنے کی سازش اور تخریبی اور دہشت پسندانہ سرگرمیوں کے الزامات عائد کئے گئے۔ منتخب افراد کے مقدمہ کی سماعت کے لیے ایک خصوصی عدالت تشکیل دی گئی جس کے ارکان کا تقرر صدر جمہوریہ مصر نے کیا۔ یہ عدالت بجز اس کے کسی اور ضابطہ کی پابند نہ تھی کہ اس کے فیصلوں کے نفاذ کے لیے صدر جمہوریہ مصر کی توثیق ضروری قرار دی گئی تھی۔ اپنی تشکیل اور ضابطۂ کار دونوں کے اعتبار سے یہ ایک فوجی عدالت تھی۔

اس 'عدالت' کے سامنے بھی سید قطب اور اُن کے رفقاء کو اپنے دفاع میں بحث کے لیے وکیل مقرر کرنے کا حق نہیں دیا گیا۔ عدالت کی کارروائی کے دوران جب کبھی بھی 'ملزم' نے خود اپنے دفاع میں کچھ کہنا چاہا تو بالعموم اُسے ایسا نہیں کرنے دیا گیا۔ دفاع کے وکیلوں کا تقرر خود حکومت نے کیا، اور ان وکیلوں نے بلا استثناء اسی شخص کو مجرم گردانا۔ جس کے دفاع کے لئے اُس کی خدمات پیش کی گئی تھیں۔ عرب ممالک کے وکلاء کی ایک کانفرنس نے کچھ عرصہ پہلے یہ ریزولیوشن پاس کیا تھا کہ کسی عرب ملک کے سیاسی قیدیوں کے قانونی دفاع کا حق ہر عرب ملک کے وکلاء کو ملنا چاہیئے۔ حکومتِ مصر نے بھی اس ریزولیوشن کو منظور کر لیا تھا۔ لیکن اس موقع پر جب مختلف عرب ممالک کے وکلاء نے اخوان کے زیر مقدمہ افراد کے دفاع کی اجازت چاہی تو انکار کر دیا گیا۔ بلکہ سوڈان اور مراکش وغیرہ سے جو وکیل قاہرہ پہنچ چکے تھے انہیں فوراً واپس چلے جانے کا حکم دیا گیا۔ واضح رہے کہ مصری قانون کی رُو سے سوڈان کے وکیلوں کو مصری عدالتوں میں مقدمات کی پیروی کا عام حق حاصل ہے[1]۔

سیاسی قیدیوں کے حقوق کی محافظت کرنے والے بین الاقوامی ادارہ ــــ "انٹرنیشنل ایمنسٹی ــــ" نے جب حکومتِ مصر سے درخواست کی کہ اس کے ایک نمائندہ کو مقدمہ میں شرکت کی اجازت دی جائے تو اس درخواست کو رد کر دیا گیا۔ اس کے بعد اس ادارہ نے یہ چاہا

---

[1] لماذا اُعدم سید قطب واخوانہ۔ ص ۱۷ اور ص ۲۳-۲۴ (صفحات کا یہ کتابچہ "الشباب المسلم" کی جانب سے شائع کیا گیا ہے۔ مطبع وغیرہ کا نام درج نہیں ہے۔)

کہ اس کے ایک رکن کو صرف مشاہد کی حیثیت سے کمرۂ عدالت میں بیٹھنے کا موقع مل جائے مگر اس کی اجازت بھی نہیں دی گئی۔ ۲۵ اپریل ۱۹۶۶ء کو اس ادارہ نے پریس میں ایک بیان جاری کیا جس میں ان حقائق کے بیان کے ساتھ یہ بھی بتایا گیا تھا کہ حکومت مصر نے پریس اور پبلک کو کمرۂ عدالت میں جانے سے روک دیا ہے اور عدالت کی کارروائی پر سنسر بٹھا دیا ہے۔ اسی بیان میں بتایا گیا ہے کہ زیرِ مقدمہ افراد نے عدالت سے بار بار کہا کہ ان کو اذیت ناک سزائیں دے کر اُن سے 'اعتراف جُرم' کرانے کی کوشش کی گئی ہے۔ سید قطب نے بھی یہی شکایت کی، مگر عدالت نے اس سلسلہ میں کوئی قدم اُٹھانے سے انکار کر دیا۔[1]

سید قطب کے ساتھ اُن کے پورے خاندان پر ظلم و ستم کی انتہا کر دی گئی۔ اُن کے واحد حقیقی بھائی محمد قطب[2] کو جیل میں اتنی اذیت دی گئی کہ اُن کے انتقال کی افواہ مشہور ہو گئی۔ جن لوگوں نے انہیں دیکھا ہے اُن کا کہنا ہے کہ اُن کا جسم زخموں سے داغ داغ تھا۔ یہ اواخر ۱۹۶۶ء کا واقعہ ہے۔ ان کی دو حقیقی بہنوں حمیدہ اور امینہ کو بھی جیل میں ڈال دیا گیا اور سخت اذیتیں دی گئیں۔ حمیدہ کو دس سال قید سخت کی سزا ملی ہے اور امینہ بھی نظر بند ہے۔ سید قطب کے بھانجے، ۲۵ سالہ رفعت بکر الشافعی کو، جسے انجینیرنگ کالج سے فارغ ہوئے بمشکل دو سال گزرے تھے گرفتار کر کے سخت ترین سزائیں دی گئیں۔ تاکہ وہ اپنے ماموں کے خلاف گواہی دینے پر آمادہ ہو جائے۔ یہ جوان بھی آخر ۱۹۶۵ء میں جیل ہی میں انتقال کر گیا۔[3]

---

[1] لماذا اعدم سید قطب و اخوانہ۔ صفحات ۳۰ تا ۳۳۔

[2] تازہ ترین اطلاع یہ ہے کہ یہ خبر غلط ہے اور محمد قطب جیل میں ہیں اور زندہ ہیں۔ خدا کرے یہی تازہ اطلاع صحیح ہو۔ یہ خبر ڈاکٹر سعید رمضان کے حوالہ سے 'الندوہ'، مکہ مکرمہ ۱۶ مارچ ۱۹۶۸ء میں شائع ہوتی ہے۔ (بحوالہ ہفت روزہ آئین، لاہور۔ ۲۴ مارچ ۱۹۶۸ء)۔

[3] سید قطب کے خاندان پر ان مظالم کی تفصیلات کے لیے ملاحظہ ہو: الشہید سید قطب صفحہ ۲۵ اور صفحہ ۱۳۱، حقائق حسن الحکم والمحاکمات فی مصر، ص ۲۰۔ (۱۱۲ صفحات کا یہ کتابچہ بھی مطبع اور ناشر کے ذکر کے بغیر شائع ہوا ہے۔) اور دمعر اور اخوان، ص ۴۳۔

سید قطب اور ان کے رفقاء پر لگائے جانے والے الزامات دو قسم کے تھے۔ تخریبی اور دہشت پسندانہ کارروائیاں کرنا اور بغاوت پر اُبھارنا۔ پہلے الزام کی حقیقت اس سے واضح ہے کہ گزشتہ پندرہ سال سے اخوانی برابر یہ مطالبہ کر رہے ہیں کہ اُن کی تخریبی اور دہشت پسندانہ سرگرمی کی ایک بھی عملی مثال پیش کی جائے۔ مصر کا وہ کون سا فرد ہے جو اخوان کے ہاتھوں مارا گیا یا زخمی ہوا۔ یا جس کا گھر بار یا مال اخوان والوں نے لُوٹ لیا۔؟ آج تک حکومت ایک بھی مثال نہیں پیش کر سکی جو واقعتہً ثابت ہو۔ حکومت کا انحصار زیادہ تر اپنے ایجنٹوں کے انکشاف پر ہے جن کے ذریعہ اخوان کی دہشت پسندانہ اسکیموں کا سُراغ لگتا رہا ہے مجہول افراد کی بعض حرکتوں کو اخوان کی طرف منسوب کرنے کی بھی کوششیں کی گئیں۔ اور ایک آدھ مواقع پر اسلحہ جمع کرنے یا بم بنانے کا ثبوت فراہم کرنے کی بھی ناکام کوششیں کی گئی ہیں۔ عوام کو دھوکہ دینے کی ان کوششوں کی حقیقت بار بار واضح کی جا چکی ہے[1] اور کوئی غیر جانب دار مبصر اُنہیں تسلیم کرنے کے لیے تیار نہیں ہو سکتا۔

عدالت کی جو سنسر شدہ کارروائی روزنامہ الاہرام، قاہرہ میں شائع ہوتی رہی ہے اُسکے مطالعہ سے ظاہر ہے کہ دوسرے الزام یعنی بغاوت پر ابھارنے کا ثبوت سید قطب کے افکار و آراء بالخصوص اُن کی تازہ کتاب "معالم فی الطریق"[2] کو قرار دیا گیا ہے۔ سرکاری موقف یہ ہے کہ اس کتاب میں سید قطب نے یہ لکھا ہے کہ موجودہ مصری معاشرہ جاہلی معاشرہ ہے، مصر کا موجودہ نظام حکومت جاہلی نظام حکومت ہے اور ہر مسلمان کو کوشش کرنی چاہیئے کہ یہ نظام ختم ہو جائے۔

---

[1] خلیل حامدی: مصر اور اخوان، ص ۸۰

[2] یعنی 'نشانات راہ'، پیش نگاہ عربی نسخہ کے صفحات کی تعداد ۲۴۸ ہے۔ پہلی بار ۱۹۶۵ء میں سید قطب کی گرفتاری سے چند ماہ قبل قاہرہ میں شائع ہوئی تھی اس کے بعد متعدد ایڈیشن مختلف مقامات سے شائع ہو چکے ہیں۔ اس کے اردو ترجمہ پاکستان میں اسلامک پبلیکیشنز لمیٹڈ، لاہور نے بہ عنوان 'جادہ و منزل' اور ہندوستان میں جامعۃ الفلاح، اعظم گڈھ نے بہ عنوان 'نقوش راہ' شائع کئے ہیں۔

اس کوشش میں طاقت کا استعمال نہ صرف جائز بلکہ واجب ہے ......... اس الزام کو اور اس کے ثبوت کو خود عدالت سے سُنئیے۔[۱]

صدرِ عدالت: "سید قطب! تم نے موجودہ نظامِ حکومت کے بارے میں کچھ رائیں ظاہر کی ہیں۔ تم نے کہا ہے کہ موجودہ نظامِ حکومت جاہلی نظامِ حکومت ہے۔؟"

سید قطب: "جاہلی کے معنٰی یہ ہیں کہ ........"

عدالت کے صدر نے سید قطب کو جملہ بھی پورا نہیں کرنے دیا بلکہ ان کی بات کاٹ کر کہا:

"تنظیم کے ارکان کا بیان ہے کہ تم نے انہیں یہ سمجھایا ہے کہ وہ ایک جاہلی معاشرہ میں رہنے والی مومن اُمّت ہیں ....... اُن کے اور ریاست، سماج اور موجودہ نظامِ حکومت کے درمیان کوئی رشتہ نہیں ......... وہ ریاست کے ساتھ حالتِ جنگ میں ہیں ...... قتل و غارت اور تخریبی کارروائیوں میں کوئی حرج نہیں، نہ اس پر گناہ ہوگا بلکہ اس کے برعکس ثواب ملے گا ....."

سید قطب: "میں جواب دوں؟"

صدرِ عدالت نے سید قطب کو جواب کا موقع دینے کے بجائے خود تقریر شروع کر دی جس میں اُن پر مسلح بغاوت کا الزام عائد کیا۔ سید قطب بولے کہ میں نے ایسی کوئی رائے ظاہر نہیں کی ہے۔ مگر عدالت نے کچھ نہ سُنا اور اُن پر الزامات کے ساتھ گالیوں کا اضافہ کر دیا ....

جب صدرِ عدالت نے یہ کہا کہ:

"سید قطب کی بہن حمیدہ قطب نے اعتراف کیا ہے کہ تنظیم کا مقصد موجودہ نظامِ حکومت کو ختم کرنا ہے۔"

تو سید قطب نے پھر کچھ کہنا چاہا مگر عدالت نے اس کا موقع نہ دیا اور اُن کے مقدمہ کی سماعت ختم کر کے محمد یوسف ہواش کا نام پکارا۔ سید قطب نے اس کے باوجود یہ کہا کہ "ایک

---

[۱] یہ کارروائی روزنامہ "الاہرام"، قاہرہ، مورخہ ۱۳ اپریل ۱۹۶۶ء میں مذکور ہے، اور اسی حوالہ سے "لماذا اُعدم سید قطب و اخوانہ"، نامی کتابچہ کے صفحات ۱۱ تا ۱۳ پر نقل کی گئی ہے۔

**منٹ کا موقع دیا جائے ۔ مگر عدالت نے انہیں بولنے کا موقع نہ دیا۔**

عدالت کی تشکیل اور اس کی کارروائی کے بارے میں مذکورہ بالا تفصیلات ہم نے اس لیے پیش کی ہیں کہ کسی منصف مزاج انسان کو اس بارے میں شبہ نہ رہ جائے کہ سید قطب کو انصاف سے محروم کر کے ظلماً قتل کیا گیا ہے۔ عدالت اور اس کی کارروائی محض ایک ڈھونگ تھی۔ عدل وانصاف کے اس ابتدائی اصول کو بھی پامال کر دیا گیا کہ ملزم کو اپنے اوپر عاید کیے جانے والے الزامات کا جواب دینے، صفائی پیش کرنے اور اپنے دفاع میں ماہرینِ قانون کی امداد حاصل کرنے کا موقع ملنا چاہیئے۔ کرسی عدالت پر بیٹھنے والوں نے مقدمہ کے دونوں فریقوں، حکومت اور سید قطب کے بیانات سن کر دلائل اور گواہیوں کی روشنی میں کسی نتیجہ تک پہنچنے کی کوشش کے بجائے پہلے سے طے شدہ نتیجہ کے حق میں تقریریں کیں اور ملزم کی زبان بندی کر کے اسے جوابی کلمات کہنے سے بھی محروم کر دیا اور اس کارروائی کے بعد سید قطب کو وہ سخت ترین سزا دی گئی جو کسی انسان کو دی جا سکتی ہے۔

دس برس جیل میں رکھ کر رہا کرنے، پھر دوبارہ گرفتار کر کے پھانسی چڑھا دینے پر ہر ایک کے ذہن میں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اس درمیانی عرصہ میں سید قطب سے وہ کون سا نیا جرم سرزد ہو گیا تھا جس کی بنا پر یہ اقدام کیا گیا؟ عدالت نے یہ باور کرانے کی کوشش کی ہے کہ یہ نیا جرم "معالم فی الطریق" میں مصری عوام کو حکومتِ وقت سے بغاوت کی تلقین کی ہے۔ لیکن واقعہ یہ ہے کہ اس کتاب میں مصنف نے کوئی ایسی بات نہیں لکھی ہے جو وہ اصولی طور پر پہلے نہ لکھ چکے ہوں۔ جو رائیں پیش کی ہیں وہ بھی ایسی نہیں جو اس زمانہ میں یا ماضی میں دوسرے اسلامی مفکرین نے نہ ظاہر کی ہوں۔ جیسا کہ مصنف نے خود صراحت کر دی ہے۔ کتاب کے تیرہ ابواب میں سے چار ان کی تفسیرِ قرآن "فی ظلال القرآن" سے ماخوذ ہیں۔ یہ تفسیر اُن کی رہائی سے کئی برس پہلے مکمل ہو کر بارہا شائع ہو چکی تھی۔ کتاب کا وہ باب جس میں جہاد کے اسلامی نظریہ پر بحث کرتے ہوئے یہ بتایا گیا ہے کہ "اسلام طاقت کا استعمال کب اور کن مقاصد کے لیے کرتا ہے" اس تفسیر سے لیا گیا ہے۔

اس کتاب میں سید قطب نے یہ بتایا ہے کہ دنیا میں رائج طرزِ زندگی، ہدایت الٰہی سے انحراف اور انسانوں کے خود ساختہ نظاموں پر مبنی ہونے کی وجہ سے "جاہلی" طرزِ زندگی ہے ۔ آج اللہ کا نام لینے والے بھی، اللہ ہی کو حاکم تسلیم کر کے انفرادی اور اجتماعی زندگی کی تنظیم قرآنِ کریم اور

تعلیماتِ نبویؐ کے مطابق کرنے کے بجائے انسانوں کے خود ساختہ قوانین کو حکمراں بنائے ہوئے ہیں۔
یہی وہ جاہلیت ہے جسے مٹانے کے لیے نبی صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے تھے۔ اس معاشرہ میں جو افراد سچی اسلامی زندگی گذارنے اور اللہ کی زمین پر اللہ کا دین قائم کرنے کے خواہاں ہوں اُن کو چاہیے کہ موجودہ طرزِ زندگی کی جگہ اسلامی طرزِ زندگی رائج کرنے کی کوشش کریں۔ یہ کوشش اسی طریقہ سے کی جانی چاہیے جو طریقہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اختیار کیا تھا۔ یعنی انسانوں کو اللہ واحد کی بندگی اختیار کرنے اور غیر اللہ کی بندگی سے نکلنے کی دعوت دینی چاہیئے۔ اسلامی افکار و عقائد کو اپنا کر اپنی انفرادی سیرت و کردار کو اُن کے مطابق بدلنے اور اجتماعی زندگی کو اُن قدروں، اداروں اور قوانین کی بنیادوں پر از سرِ نو منظم کرنے کی کوشش کرنی چاہیئے جو قرآن و سنت نے ہمیں عطا کئے ہیں۔ نظامِ حکومت اور معیشت کو ہدایتِ الٰہی کے مطابق ڈھالے بغیر زندگی کی اسلامی اصلاح و تعمیر ممکن نہیں۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا اُسوہ ہمیں یہ بتاتا ہے کہ جب ایک مسلم معاشرہ ایسا کرنے میں کامیاب ہو جاتا ہے تو وہ تمام انسانوں کو انسانوں کی غلامی سے آزاد کرانے، اُن کا حق خود ارادیت بحال کر کے ان کے سامنے حق کی دعوت پیش کرنے اور اللہ کی زمین پر اللہ کی حکومت قائم کرنے کا مشن لے کر اُٹھتا ہے، یہی اسلامی جہاد ہے۔ اسلام میں جہاد کا اصل مقصد ان مادی قوتوں کو راہ سے ہٹا دینا ہے جو بندگانِ خدا اور قبولِ حق کے درمیان حارج ہوں اور اللہ کی زمین پر غیر اللہ کی بندگی کا نظام قائم کرتی ہوں۔

بلاشبہ اس کتاب میں سچے مسلمانوں کو اس بات پر اُبھارا گیا ہے کہ وہ اسلامی نظام قائم کرنے کی اور رائج الوقت نظام کو تبدیل کرنے کی کوشش کریں۔ لیکن اس کوشش کا طریقہ بھی تجویز کیا گیا ہے ؛ جمہوری اور پُر امن طریقہ سے تبلیغ افکار اور اشاعتِ دعوت۔ پھر سیرت کی تعمیر اور اس کے بعد تبدیلیٔ نظام۔ انھوں نے کسی خفیہ تحریک کی دعوت نہیں دی ہے، تخریبی کارروائیوں اور توڑ پھوڑ پر نہیں اُبھارا ہے، نہ یہ نظریہ پیش کیا ہے کہ چند افراد کو کرسیٔ اقتدار سے ہٹا کر جاہلی نظام کی جگہ اسلامی نظام قائم کیا جا سکتا ہے۔ ان کے نزدیک اسلامی نظام کے لیے تعلیم و تربیت کے ذریعہ ایک نئی نسل اٹھانی ہوگی جو فکر و عقیدہ اور سیرت و کردار کے لحاظ سے صحیح معنیٰ میں مسلمان ہو اور اپنی اجتماعی زندگی کو اللہ اور صرف اللہ کی مرضی کے مطابق منظم

کرنے کا فیصلہ کر چکی ہو۔

## ایک سوال

اگر "معالم فی الطریق" لکھ کر سید قطب نے کسی جرم کا ارتکاب نہیں کیا تھا تو پھر وہ کون سا جرم تھا جس کی سزا میں ان کی جان لی گئی؟ دس برس جیل میں رہنے اور ایک سال پولیس کی نگرانی میں اپنے گھر میں نظر بند رہنے کی حالت میں سید قطب کے لیے کسی تنظیم کی قیادت یا خود حکومت کے خلاف کسی جارحانہ کارروائی میں حصہ لینا کسی طرح ممکن نہیں تھا۔ ان گیارہ برسوں میں انھوں نے اگر کوئی کام کیا تھا تو وہ تصنیف و تالیف کا کام تھا۔ مگر وہ ساری کتابیں جو اس عرصہ میں لکھی گئیں مصری حکومت کے سنسر سے گذر کر پریس میں آئی ہیں۔ خود "معالم فی الطریق" بھی اس سے مستثنیٰ نہیں ہوسکتی۔ کیا وجہ ہے کہ حکومتِ مصر نے ایک ایسے جلیل القدر عالم دین کو ظلماً قتل کر دیا جس کی درجنوں تصانیف متعدد زبانوں میں شائع ہو کر ساری دنیا میں پھیل چکی ہیں۔ جس کے قدر شناسوں میں شاہ و گدا سب شامل ہیں۔ جس کی سزائے موت کے خلاف ساری دنیا کے مسلمانوں نے احتجاج کیا اور زندگی کی ہر صف کے افراد — علماء اور اساتذہ، اصحاب قلم اور ارباب اقتدار، سیاسی لیڈر اور صحافی، جج اور وکیل، طالب علم اور تاجر، مزدور اور کسان — سزائے موت کو نافذ کرنے کی درخواست کرنے میں ہم زبان تھے۔ کیا وجہ ہے کہ حکومتِ مصر نے ایک ایسے بے گناہ کی جان لی جو اپنی عمر طبیعی کے آخری مراحل میں داخل ہو چکا تھا اور بارہ سال قید و بند کے شدائد نے اس کے قویٰ کو کمزور کر کے اسے متعدد مہلک امراض میں مبتلا کر دیا تھا، اور قیاس یہی کہتا ہے کہ کچھ عرصہ میں وہ خود ہی داعی اجل کو لبیک کہتا۔

بظاہر یہ ایک معمہ ہے، لیکن اسے معمہ کہہ کر گذر جانا بے بصیرتی اور سطح بینی کا مظاہرہ ہوگا، کیونکہ اس سوال پر غور کر کے بڑی عبرت حاصل کی جا سکتی ہے۔ اکسٹھ سال کی عمر میں معذوری کی حالت میں پھانسی چڑھانے کا مقصد صرف یہ نہیں ہو سکتا کہ سید قطب کے جسم کو روح سے محروم کر دیا جائے۔ اس مقصد کا سراغ لگانے کے لیے آگے نظر دوڑانے کی ضرورت ہے۔ بظاہر مقصد یہی معلوم ہوتا ہے کہ اس اقدام کے ذریعہ الاخوان المسلمون کو بالخصوص اور مصر میں تجدید و احیاء اسلام کے خواہاں افراد کو بالعموم یہ جتلا دیا جائے کہ ان کی راہیں مسدود کرنے، ان کی سرگرمیاں بند

کرنے اور انھیں اس مقصد میں ناکام بنا دینے کی کوشش میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا جائے گا۔ اسلام کو زندگی کے نجی دائرہ میں محدود رکھنے پر قانع نہ رہ کر اُسے پوری زندگی میں نافذ کرنے کا حوصلہ رکھنے والوں کے لیے یہ ایک تنبیہہ ہے کہ اگر وہ اقتدارِ وقت کے قہر وغضب سے محفوظ و مامون رہنا چاہتے ہیں تو انھیں دعوتِ اسلامی سے باز آجانا ہوگا۔

اگر کسی کو اس توجیہہ سے اختلاف ہو تو ہم دعوت دیتے ہیں کہ حقائق کی روشنی میں مصری حکومت کے اقدام کی کوئی دوسری معقول اور اطمینان بخش توجیہہ پیش کرے۔

یہ بات بآسانی سمجھ میں آسکتی ہے کہ مغرب زدہ مسلمانوں کا ایک طبقہ موجودہ زمانہ میں اسلامی طرزِ زندگی کے احیاء اور اسلامی قوانین کے نفاذ کو ایک ناقابلِ عمل تجویز سمجھتا ہو اور اس بنا پر اس کا شدت سے مخالف ہو۔ یہ بھی تسلیم کہ جن لوگوں کی نظر آخرت پر نہ ہو، اور جو اس دنیا کے حالات پر غور کرتے وقت بھی زیادہ گہرائی اور دوربینی سے کام نہ لے سکتے ہوں وہ نیک نیتی کے ساتھ اس نتیجہ تک پہنچ سکتے ہیں کہ اگر کسی ملک میں اسلامی نظام کے قیام کا تجربہ عملاً کیا گیا تو اس ملک کے مادّی مفادات مجروح ہوں گے اور موجودہ بین الاقوامی فضا میں وہ ملک طرح طرح کی مشکلات سے دوچار ہوگا۔ آج دنیا کے اکثر مسلمان ممالک میں یہی طبقہ برسرِ اقتدار ہے۔ اور نظامِ تعلیم پریس اور ریڈیو سب اسی کے ہاتھوں میں ہے۔ اپنی مخصوص رائے کی بنا پر یہ طبقہ تحریکِ اسلامی کو ناکام کر دکھانے کے لیے ہر اس حربہ کو استعمال کرنے کی طرف مائل ہو سکتا ہے جو اُسے میسّر آسکے۔

لیکن ہمیں یہ نہ بھول جانا چاہیے کہ انسانوں نے اپنی طویل تاریخ سے تلخ تجربوں کے بعد یہ سبق حاصل کیا ہے کہ مہذب زندگی کے قیام وبقا کا انحصار قانون کی حکمرانی Rule of Law پر ہے۔ جنگل کے قانون اور جس کی لاٹھی اس کی بھینس Might is right کے تاریک اصول کی طرف واپسی تہذیب کی فنا کا پیش خیمہ ثابت ہوگی۔ مصر میں تحریکِ اسلامی اور جمہوریت کی اس پامالی کا جو پہلو ساری دنیا کے انسانوں کے لیے بالعموم اور مسلمانوں کے لیے خاص طور پر تشویش کا باعث ہونا چاہیے وہ یہ ہے کہ وہاں ایک پُرامن جمہوری تحریک کو پامال کرنے کے لیے قانون اور انسانیت دونوں کے دائرہ سے تجاوز کر کے ایسے طریقے اختیار کیے گئے جنھیں انسانی سماج کے لیے خوش آئند نہیں قرار دیا جا سکتا۔

سیدھا طریقہ جس کے علاوہ کوئی دوسرا طریقہ تہذیب اور انسانیت سے میل نہیں کھاتا، یہ ہے کہ جن لوگوں کو تحریکِ اسلامی سے اُس طرح کا اختلاف ہے جس کا اوپر ذکر کیا گیا ہے وہ اس کا مقابلہ افکار و تصورات کی دنیا میں کریں۔ پریس، ریڈیو، سینما، ٹیلی ویژن اور نظامِ تعلیم سب کچھ ان لوگوں کے ہاتھوں میں ہے۔ اگر اُن کے افکار میں ذرا بھی جان ہے تو انھیں عوام تک پہنچانے اور اسلامی افکار و تصورات کے مقابلہ میں اپنے افکار کو مقبولِ عام تک پہنچانے میں انھیں چنداں دشواری نہ ہونی چاہیے۔ اگر ان کوششوں کے باوجود کسی ملک کے عوام مروّجہ نظامِ زندگی سے بیزار ہونے اور ایک دوسرے طرزِ زندگی کے طالب ہونے پر اصرار کرتے ہیں تو مغربی طرزِ زندگی کے دلدادہ جدید تعلیم یافتہ طبقہ کو سوچنا چاہیے کہ انسانیت کا تقاضا کیا ہے؟ انھیں کیا حق ہے کہ عوام پر ان کی مرضی کے خلاف طور طریقے طاقت کے بل پر مسلّط کیے رہیں؟ انھیں کس نے یہ حق عطا کیا ہے کہ وہ عام لوگوں کو اسی طریقے سے زندگی گذارنے کا موقع نہ دیں جو اُنھیں پسند ہو۔ اور اس بنیادی انسانی حقوق سے محروم کرنے کی کوشش میں ان کی زندگی کا سکون غارت کریں، ان کو جمہوری اداروں سے محروم کرکے اُن پر آمریت مسلّط کردیں، پریس پر سنسر بٹھادیں، جماعتیں بنانے اور تبلیغِ افکار کے لیے منظم ہونے سے روک دیں، اور جب اس سے بھی کام نہ چلے تو پورے ملک میں داروگیر، قید و بند، ظلم و ستم اور قتل و خون کا سلسلہ شروع کردیں۔ یہ کہاں کی انسانیت، کون سی روشن خیالی اور کیسی ترقی ہے۔؟

واقعہ یہ ہے کہ مصر میں اخوان کے ساتھ یہی سلوک کیا گیا۔ اس تحریک کو کچلنے کی کوشش فوجی انقلاب سے بہت پہلے شروع ہوچکی تھی۔ مختصر سے وقفہ کے بعد ۵۴ء سے آج تک یہ کوشش پوری شدت کے ساتھ جاری ہے۔ ظلم و تشدد کا ہر نسخہ آزمایا گیا۔ مصر میں اخوان کے باضابطہ ارکان ہی کا نہیں بلکہ ان کا نام لینے والوں تک کا جینا دوبھر کردیا گیا۔ جس کے گھر سے اخوان کی کوئی کتاب برآمد ہوگئی اسے جیل خانہ میں منتقل کردیا گیا۔ جس نے خط میں مکتوب الیہ کو اخی فی اللہ لکھ کر مخاطب کردیا اُسے دھر لیا گیا۔ جیل خانے میں اُن قیدیوں کے ساتھ وہ سلوک روا رکھے گئے جو نازی جرمنی کے رسوائے عالم سلوک کو بھلادیں۔ مگر اس ظلم و ستم کے باوجود اخوان کی دعوت پھیلتی ہی گئی اور احیاءِ اسلام کا جذبہ قوی تر ہوتا گیا۔ اربابِ اقتدار بڑی غلط فہمی کا شکار رہیں۔ انھیں اچھی طرح سمجھ لینا چاہیے کہ

ایک مسلمان معاشرہ میں اسلام کی دعوت جب ایک بار موثر طریقہ پر پیش کر دی جائے تو پھر اس کے پھیلنے کا انحصار کسی مخصوص جماعت یا اس کے کارکنوں پر نہیں رہ جاتا۔ مصر میں اسلام کی دعوت اب الاخوان المسلمون یا اس کے رہنماؤں ـــــ حسن البنا، حسن الھضیبی، عبدالقادر عودہ اور سید قطب ـــ کی سرگرمیوں کی محتاج نہیں۔ قرآن کی تلاوت جاری ہے، احادیث رسول پڑھی جارہی ہیں، اور اسلام کی وہ تعلیمات عام ہیں جو سلفِ صالح کے ذریعہ اُمت کو ملی ہیں۔ اس طرح اس دعوت کی تجدید ہر مسجد اور ہر گھر میں ہو رہی ہے جس کے اعلان کا شرف مصر کی حالیہ تاریخ میں اخوان کو حاصل ہوا ہے۔ یہی وہ نکتہ ہے جسے نہ پا سکنے کی وجہ سے، یا سمجھ لینے کے باوجود ماننے سے انکار کر دینے کے سبب مصر میں اربابِ اقتدار نے بوکھلا کر جنگل کے قانون کا سہارا لیا ہے۔

یہاں تاریخ کا ایک اور سبق یاد دلانا مناسب ہوگا۔ قانون کی حکمرانی کے زوال اور جنگل کے قانون کی طرف واپسی کے خلاف واحد مؤثر ضمانت جمہوریت اور جمہوری ادارے ہیں۔ فردِ واحد کی آمریت یا گنے چنے افراد کی مطلق العنان بالاتری قانون کی حکمرانی کے لیے سب سے بڑا خطرہ ہے۔ نازی جرمنی اور اسٹالن کا روس ہو یا یورپ کے عہدِ تاریک کی مطلق العنان حکومتیں، سب میں آپ یہی دیکھیں کہ سماج کا جمہوری اداروں سے محروم ہو جانا قانون کی حکمرانی کے خاتمہ کا پیش خیمہ ثابت ہوا ہے۔ آج یہی داستان مصر میں دہرائی جارہی ہے۔ اور ہماری نگاہوں کے سامنے انڈونیشیا اس پُر خطر راہ پر دور تک جا کر اب سنبھل رہا ہے۔ تاریخ کا یہ سبق آج دنیا کی اسلامی تحریکوں کے لیے بڑی اہمیت اختیار کر گیا ہے، اور عام انسانوں کے لیے بھی اس کی اہمیت کچھ کم نہیں۔ سیاسی استحکام اور تیز رفتار معاشی ترقی کے نام پر آمریتوں کو خوش آمدید کہنے والے افراد کو سوچنا چاہیے کہ وہ چند فوری مگر عارضی مصالح کی خاطر اپنے اور اپنی آئندہ نسلوں کے لیے کتنا بڑا خطرہ مول لے رہے ہیں۔

متعدد شواہد کی بنا پر یہ بات کہی جا سکتی ہے کہ اخوان کو کچلنے اور سید قطب کو سزائے موت دینے کا ایک محرک ان بیرونی طاقتوں کو خوش کرنا بھی رہا ہے جن سے مادی امداد حاصل کرنا حکومتِ مصر اپنے لیے ناگزیر سمجھتی ہے۔ سید قطب کی تصانیف اور اخوان کے وسیع لٹریچر نے

مسلمان نوجوانوں کو اشتراکیت سے بیزار کرنے اور مسلمان ملکوں میں اشتراکی پروپیگنڈے کو بے اثر بنا دینے میں بڑا حصہ لیا ہے۔ اخوانی حلقوں کا یہ بیان دُرست معلوم ہوتا ہے کہ روس کے ارباب اقتدار اور مصر کے اشتراکیت نواز عناصر کا دباؤ حکومتِ مصر کے حالیہ اقدامات کا بڑا محرک رہا ہے۔ واضح رہے کہ ۱۹۶۵ء میں اخوان کے خلاف اقدامات کا ارادہ صدر ناصر نے سب سے پہلے ماسکو میں ایک تقریر میں ظاہر کیا تھا، اور اُن کے دورۂ روس سے واپسی پر دار و گیر کا سلسلہ شروع ہوا جس کی انتہا سید قطبؒ کی شہادت تھی۔

صیہونیت Zionism اور اسرائیل کے خلاف اخوان کی جدوجہد ایک مشہور و معروف بات ہے۔ عالمی پریس میں صیہونیت کا جو اثر ہے اس کا عکس مصری دانشوروں پر بھی پڑتا ہے۔ اخوانی حلقوں کی اس بات میں وزن ہے کہ صیہونیت کے ایجنٹوں کی دسیسہ کاریوں نے ان کے خلاف فضا ہموار کرنے میں بڑا حصہ لیا ہے۔ اسرائیل کے سرپرست اور صیہونیت کے عالمی مرکز، امریکہ کی اخوان دشمنی بھی ایک کھلی حقیقت ہے۔ اخوان کا لٹریچر اور اس کی تحریک مصری زندگی میں امریکی تہذیب کے اثرات کے خلاف سب سے بڑی رکاوٹ رہی ہے۔ اخوان نے ہمیشہ امریکہ کے سیاسی اثرات، اس کا دباؤ قبول کرنے اور اس کی کاسہ لیسی کی مخالفت کی ہے مغربی ممالک میں سے کوئی بھی ملک اخوان سے خوش نہیں ہے کیونکہ اخوان مغربی ممالک کے تہذیبی اور سیاسی اثرات کو ختم کر کے مصر کو اسلام اور دنیائے اسلام کے مفادات و مصالح کے موافق خارجہ پالیسی اختیار کرنے کی دعوت دیتے رہے ہیں۔ ان ممالک کو مصر کے ارباب اقتدار پر اثر انداز ہونے کے جو ذرائع بھی میسر ہیں ان سے کام لے کر انھوں نے حکومت کی اخوان دشمن پالیسی کو قوت بخشی ہوگی۔

فردِ واحد کا اقتدار بیرونی طاقتوں کے لیے ملک کی اندرونی سیاست میں دخل اندازی آسان بنا دیتا ہے۔ بہت سے افراد کو ہم نوا بنانا دشوار ہوتا ہے، ایک فرد پر دباؤ ڈالنا یا طرح طرح کے نفسیاتی حربوں سے کام لے کر اسے متأثر کر لینا نسبتہً آسان ہے۔ جب ملک کا پریس اور ریڈیو بھی ایسے ہی ہاتھوں میں ہو جو اپنے مخصوص افکار، مزاج اور اغراض کے تحت کسی خاص مقصد کی حد تک ان بیرونی اثرات کی تائید کرنے میں کوئی دقیقہ نہ اٹھا رکھیں، اور جب پورے ملک میں کسی اختلافی آواز کے بلند ہونے کا کوئی موقع باقی نہ رہنے دیا جائے تو صورتِ حال بد سے بدتر

ہو جاتی ہے۔ یہ بھی ایک فطری بات ہے کہ جو فرد عرصۂ دراز سے بلا شرکتِ غیرے ملک کے سیاہ وسپید کا مالک ہو وہ اپنے اقتدار کو ہر آن خطرے میں محسوس کرنے لگے اور چاروں طرف شک کی نگاہوں سے دیکھنے لگے۔ چونکہ فوجی آمریت کو ہٹانے کے لئے بالعموم آمر کی جان لینا بھی ضروری سمجھا جاتا رہا ہے اس لیے یہ بات بھی سمجھ میں آتی ہے کہ یہ فرد اپنے اقتدار کے تحفظ کو اپنی جان بچانے کی لازمی شرط سمجھنے لگے۔ ایسا فرد جب جس گوشہ سے بھی اپنے اقتدار کے لیے کوئی خطرہ محسوس کرے گا اس کے ازالہ کے لیے ہر ممکن اقدام کرے گا۔ اس فرد کا اس معاملہ میں غیر معمولی طور پر شکی مزاج ہو جانا بھی قرینِ قیاس ہے۔ اخوان کے دشمنوں نے مصر میں اس مخصوص صورتِ حال سے پورا پورا فائدہ اٹھایا۔ انھوں نے صدر ناصر کے اس شبہ کو یقین سے بدل دیا کہ یہ تحریک اور اس کے بعض رہنما ان کی ذات اور اقتدار کے لیے زبردست خطرہ ہیں جس کو دور کرنے کے لیے اب انتہائی اقدامات ناگزیر ہیں۔ اس امر کی وضاحت ماہرینِ نفسیات ہی کر سکتے ہیں کہ ایسے افراد میں جھوٹے خطرہ کو حقیقتی، چھوٹے خطرہ کو بڑا اور دور کے امکان کو قریبی اور واقعی سمجھ لینے کا رجحان کیوں پیدا ہو جاتا ہے اور وہ کس طرح اپنے اقتدار کو محفوظ رکھنے کے لئے عدل وانصاف، رائے عامہ، مفادِ ملکی، اور بنیادی انسانی قدروں، ہر چیز کو پامال کرتے ہوئے سخت سے سخت اقدامات کر گذرتے ہیں۔

کچھ لوگوں کا یہ خیال ہے کہ سیّد قطب اور اخوان نے اگر نرم روی اور مصالحت کا طریقہ اختیار کیا ہوتا تو یہ ان کے اور اسلام کے حق میں بہتر ہوتا۔ ہمیں نہیں معلوم کہ یہ حضرات اخوان کی کن باتوں کو نرم روی کے خلاف سمجھتے ہیں اور مصالحت سے ان کی کیا مراد ہے۔ اخوان نے بحیثیت جماعت اور سیّد قطب نے بحیثیت فرد کبھی پُرامن تبلیغ افکار اور جمہوری طریقوں سے رائے عامہ کو ہموار کرنے کا معروف طریقہ چھوڑ کر دہشت پسندی اور تخریبی کارروائیوں کا طریقہ اختیار نہیں کیا، نہ وہ ایسا کرنے کا کوئی ارادہ رکھتے تھے۔ پھر ان سے کس چیز کا مطالبہ ہے۔؟ کیا مصالحت کا یہ مفہوم ہے کہ وہ دین کی دعوت ترک کر کے عرب نیشنلزم اور سوشلزم کے نعروں کی تائید کرتے اور آنکھیں بند کر کے حکومتِ مصر کی داخلہ اور خارجہ پالیسیوں پر صاد کر دیتے۔ بلاشبہ اخوان اس کے لیے کبھی نہیں آمادہ ہو سکتے۔ کیونکہ ان کے نزدیک ایسا کرنا اسلام سے انحراف ہوگا۔ اسلام فرعونی تہذیب کے احیاء، فحش وعُریاں معاشرت، آمریت اور اشتراکیت پر مبنی اجتماعی نظام کی اجازت نہیں دیتا

اگر نرم روی کا یہ مفہوم ہے کہ دعوت اور اس کے مطالبات پیش کرنے میں حکمت اور تدریج کا لحاظ رکھا جاتا تو اخوان کا لٹریچر اور اُن کا پریس گواہ ہے کہ انھوں نے ایسا ہی کیا تھا۔ پھر اس خیال کی بنیاد کیا ہے؟ ایسا تو نہیں کہ اس خیال کی جڑیں اُس احساسِ کمتری اور ضعفِ یقین سے غذا حاصل کر رہی ہیں جس میں آج تعلیم یافتہ اسلام پسندوں کی ایک بڑی تعداد مبتلا ہے، جن کے لیے یہ باور کرنا بہت مشکل ہے کہ آج کا تعلیم یافتہ برسرِ اقتدار طبقہ روشن خیالی، وسیع النظری اور عالی حوصلگی کی جگہ غیروں کی ذہنی غلامی، تنگ نظری، کم ظرفی اور پست ہمتی کا شکار ہے اور مغربی طرزِ زندگی کو رائج رکھنے اور اپنے مغربی آقاؤں کو خوش رکھنے کے لیے اپنے ملک میں بنیادی انسانی قدروں کو بھی پامال کر سکتا ہے۔

مصر کے حالیہ المیہ میں تحریکِ اسلامی کے کارکنوں کے لیے کچھ سبق پنہاں ہیں۔ آج دنیا میں تحریکِ اسلامی کے حالات پر نظر ڈالیے تو عجیب نقشہ نظر آئے گا۔ ایک طرف یہ حقیقت ہے کہ گذشتہ پچیس تیس برسوں میں اسلام کی بنیادی تعلیمات کی وضاحت، دورِ جدید کے تقاضوں کے مطابق ان کی تعبیر اور اسلامی زندگی کی تعمیرِ نو سے متعلق جو وسیع لٹریچر پیش کیا گیا ہے اس نے تقریباً ہر ملک میں تعلیم یافتہ نوجوانوں کی ایک معتد بہ تعداد کو مغربی افکار و تصورات کے اثر سے آزاد کر کے ازسرِ نو اسلام کا گرویدہ بنا لیا ہے۔ اکثر مسلم ممالک میں ان تحریکوں کو عوام کا حُسنِ ظن، تعلیم یافتہ نوجوانوں کی ایک مؤثر تعداد کی تائید و حمایت اور خواص کے ایک طبقہ کی سرپرستی حاصل ہو چکی ہے۔ یہ رجحان ان مسلمان ملکوں میں زیادہ نمایاں ہے جو تمدنی طور پر اسلامی دنیا میں ممتاز اور پیش پیش ہیں۔ متعدد ملکوں میں نظامِ تعلیم اور قانون سازی کو اسلامی قدروں کا حامل بنانے، سماجی عدل کے اسلامی تصورات کو عملی جامہ پہنانے اور نظامِ حکومت کو اسلامی اصولوں کے مطابق ڈھالنے کے مطالبے عوامی مطالبے بن چکے ہیں۔ ان ملکوں کی عام معاشرتی زندگی سے مغربی اثرات کی پیش قدمی رُک جانے اور اسلامی قدروں کے اثرات نمایاں ہونے کی شہادت ملتی ہے۔ لیکن دوسری طرف ہم یہ دیکھتے ہیں کہ جہاں کہیں بھی تحریکِ اسلامی اس مرحلہ میں داخل ہوئی ہے اپنے مسلمان حکمرانوں کے ہاتھوں ظلم و ستم کا نشانہ بنی ہے۔ لٹریچر ضبط کر لیا گیا ہے۔ اخبارات بند کیے گئے ہیں۔ جماعتیں خلافِ قانون قرار دی گئی ہیں۔ لیڈروں کو جیل خانوں میں ڈالا گیا ہے۔ اور تحریکِ اسلامی کو طاقت کے ذریعہ کچل دینے کی کوشش کی گئی ہے اگرچہ ہر ملک میں حالات ایک سے نہیں۔ اور ایک ہی ملک میں بھی وقت گذرنے کے ساتھ حالات

بدلتے رہے ہیں۔ مگر کم وبیش یہی داستان بیشتر مسلم ممالک میں دہرائی جاتی رہی ہے۔ اور آج کسی ایک مسلمان ملک کے بارے میں پورے اعتماد کے ساتھ یہ کہنا ممکن نہیں کہ وہاں یہ داستان نہ دہرائی جائے گی۔

اس کا سبب کیا ہے؟ اس سوال پر اصحابِ بصیرت کو غور کرنا چاہیئے اور تجزیہ وتحلیل کے بعد کسی ایسے جواب تک پہنچنا چاہیے جو تمام حقائق کی ٹھیک توجیہ کر سکے۔ یہاں اس کا موقع نہیں۔ لیکن آپ اس سوال کے جس جواب تک بھی پہنچیں، موجودہ حالات کا ایک عملی سبق بالکل واضح ہے۔ علم کی ترقی، تحقیق وجستجو کی ہمت افزائی، جمہوریت کے نعروں اور روشن خیالی کے ڈنکوں کے باوجود آج کی دنیا میں اسلام کی دعوت لے کر اٹھنے والوں کو اپنے اور غیروں کے ظلم وستم کا نشانہ بنایا جا سکتا ہے۔ اور اس راہ میں آگے بڑھنے والوں کو اس کے لیے پوری طرح تیار رہنا چاہیے۔ اس راہ میں بڑے عزم اور صبر وثبات کی ضرورت ہے۔ صرف جسمانی اذیتوں کے مقابلہ میں نہیں، بلکہ حالات کے اس زبردست دباؤ کے مقابلہ میں بھی جو عجلت پسند اور خام کارکنوں کو تحریکِ اسلامی کے صحیح قرآنی طریقِ کار سے ہٹا کر غلط راہوں پر ڈال سکتا ہے۔ یہ عزم وثبات صرف اسے میسّر آ سکتا ہے جو اچھی طرح سمجھ چکا ہو۔ اللہ نے اُسے اس پر مامور نہیں کیا ہے کہ کسی بھی طریقہ سے کام لے کر اسلام کو کسی ملک میں غالب کر دکھائے۔ بلکہ اُس کا امتحان اس میں ہے کہ اسلام کی دعوت ٹھیک اس طریقہ سے لے کر آگے بڑھے، جو کتاب وسنّت نے اُسے سکھایا ہے۔ اس کی کامیابی اور ناکامی کے پیمانے دنیوی نہیں اُخروی ہیں، اور دنیا میں اسلامی نظامِ زندگی کا قیام آخرت کی بھلائی کے لیے مقصود ہے۔

اس راہ کی آزمائشوں کو خندہ پیشانی کے ساتھ برداشت کرتے اور صحیح دینی طریقِ کار پر قائم رہنے کے ساتھ ہمیں اس بات کا بھی اہتمام کرنا چاہیے کہ اسلامی ملکوں میں ایسے حالات پیدا ہوں کہ بیرونی طاقتوں کو ملک کے اندرونی مسائل میں دخل انداز ہونے کا موقع نہ ملے، اور ملک کے اربابِ اقتدار کو دفاعی مصالح، سیاسی استحکام یا معاشی ترقی کے نام پر جمہوری حقوق کی پامالی اور بیرونی طاقتوں کی کاسہ لیسی کے مواقع نہ ملیں۔ ہر ملک میں آخری فیصلہ کن طاقت اس کے عوام کا عزم وارادہ، ان کی محنت، اُن کا نظم وضبط اور ان کی عالی حوصلگی ہے۔ عوام کے اسلام سے جذباتی لگاؤ کو اسلامی تعمیرِ نو کے اُن طاقتور عوامل میں تبدیل کرنا ضروری ہے۔ ملک کی اسلامی تعمیرِ نو

کے طویل المیعاد منصوبہ میں معاشی طور پر دنیا کی بڑی طاقتوں سے بے نیازی اور فوجی اعتبار سے اُن پر عدمِ انحصار کو بھی پوری اہمیت دینی چاہیے۔ تحریکِ اسلامی کے کارکنوں کو اچھی طرح سمجھ لینا چاہیے کہ اُن کے مخالف صرف اُن کے مغرب زدہ اربابِ اقتدار نہیں بلکہ دنیا کی بڑی طاقتیں بھی ہیں۔ آج ان بڑی طاقتوں کو اکثر مسلم ممالک میں فوجی اور معاشی امداد دینے کی وجہ سے حکومتِ وقت کی داخلہ اور خارجہ پالیسی پر اثر انداز ہونے بلکہ خود حکومتوں کی تشکیل میں دخل حاصل ہو چکا ہے۔ اس فتنہ کے سدِ باب کے لیے بڑی طاقتوں کی امداد سے بے نیازی ضروری ہے۔ یہ بے نیازی صرف جذباتی خروش، مطالبوں اور احتجاج سے نہیں پیدا ہو سکتی۔ اس کے لیے ہر معلّم ہر مزدور اور ہر کسان، غرض سماج کے ہر کارکن کو محنت کے ذریعہ اپنے ملک کو معاشی طور پر اتنا طاقتور بنانا ہوگا کہ وہ دوسروں کا اس طرح محتاج نہ رہ جائے جس طرح کی احتیاج میں آج دنیا کے سارے مسلم ممالک مبتلا ہیں۔ آج کی دنیا میں مسلمان ملکوں کی سیاسی آزادی اور تہذیبی خود مختاری معاشی استحکام وترقی اور اپنے دفاع کے سلسلے میں خود کفیل ہوئے بغیر مکمل نہیں ہو سکتی، اور یہ نکتہ کسی تفصیلی بحث کا محتاج نہیں کہ اسلامی نظام اسی ملک میں قائم ہو سکے گا جو سیاسی طور پر آزاد اور تہذیبی اعتبار سے خود مختار ہو۔

## سیّد قطب اور اسلامی تاریخ

اقامتِ دین کے داعی کی حیثیت سے سید قطب نے آج کے انسان کو یہ بتانے کی کوشش کی ہے کہ اسلام کیا ہے اور ہم سے انفرادی اور اجتماعی زندگی میں کس طرزِ عمل کا مطالبہ کرتا ہے۔ دورِ جدید میں اسلامی زندگی کی تعمیرِ نو کا پروگرام سید قطب نے اللہ کی کتاب، اس کے رسولؐ کی سنت اور خلافتِ راشدہ کے اجتماعی نظام سے اخذ کیا ہے۔ سلفِ صالح کی طرح وہ بھی نبی کریمؐ کے تربیت یافتہ صحابہؓ کرام کے بنائے ہوئے معاشرہ اور اس کے اجتماعی نظام کو اسلامی تعلیمات کا اعلیٰ ترین عملی مظاہرہ قرار دیتے ہیں اور اس سے رہنمائی حاصل کرتے ہیں۔ اسلام کے ان نمائندوں کی انفرادی زندگیوں کو بھی وہ اسلامی زندگی کے اونچے نمونے قرار دیتے ہیں۔ مگر جیسا کہ سلفِ صالح کا بھی مسلک رہا ہے، وہ کسی غیر نبی کو معصوم عن الخطا نہیں سمجھتے۔ سیّد قطب کی جس کتاب کا ترجمہ آپ کے سامنے ہے اس کے

ساتویں باب کا موضوع یہی ہے کہ اسلام کی جو اصولی تعلیمات کتاب کے ابتدائی چھ ابواب میں بیان کی گئی ہیں ان کا عملی اظہار خلافتِ راشدہ کے دور میں بالخصوص اور اس دور کے بعد آنے والے صالح لوگوں کی زندگیوں میں بالعموم کس طرح ہوا۔

قرنِ اوّل کی تاریخ کے اس مطالعہ میں دوسرے محققین کی طرح سیّد قطب کو بھی چند نازک مسائل سے عہدہ برآ ہونا پڑا ہے۔ ایک مسئلہ یہ ہے کہ اس دور کی تاریخ کا مطالعہ کرنے والے کے سامنے مختلف اور بعض اوقات متضاد روایتیں آتی ہیں۔ جن کے درمیان ترک و انتخاب کے بغیر چارہ نہیں۔ انتخاب و ترجیح کے معروف معیاروں کا لحاظ رکھنے کے باوجود اس کا امکان باقی رہتا ہے کہ ایک مؤرخ اور دوسرے مؤرخوں کے درمیان روایات کے انتخاب میں اختلاف پایا جائے۔ اس کی مثالیں اکابرِ سلفِ صالح کی تصانیف میں بھی ملتی ہیں۔ سیّد قطب نے بھی بعض ایسی روایات پر اعتماد کیا ہے جنہیں بعض معاصر محققین ناقابلِ اعتماد قرار دیں گے۔ اس اختلاف کو دور کرنا ممکن نہیں۔ اُمت کی فلاح اس میں ہے کہ ہر محقق کو تحقیق کے معروف معیاروں کے مطابق ترک و اخذ کی پوری آزادی ہو اور وہ بلا جھجک اپنی رائے پیش کرے اور اس کے حق میں دلائل دے۔ تاکہ مطالعہ کرنے والے مختلف نتائجِ تحقیق میں سے جس کو زیادہ مدلّل اور معقول سمجھیں اختیار کر سکیں۔ مؤرخ یا محقق کو کسی دور کے مخصوص مصالح کے تحت کسی خاص رائے کا پابند بنا دینا ایک ایسا اقدام ہوگا جس کی اسلام میں کوئی سند نہیں۔

دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ خود خلفائے راشدین نے پیش آمدہ مسائل میں ایک دوسرے سے مختلف فیصلے کیے ہیں اور بعض اہم اجتماعی امور کے سلسلہ میں ایک خلیفۂ راشد کی پالیسی دوسرے خلیفۂ راشد کی پالیسی سے مختلف رہی ہے۔ اسلامی تاریخ کا ایسا مطالعہ جس کا مقصد زندگی کی اسلامی تعبیرِ نو کے لیے رہنمائی حاصل کرنا ہو ان مختلف فیصلوں کے درمیان ترجیح و انتخاب کے بغیر ممکن نہیں موزوں اور غیر موزوں، مفید اور مُضر، اور بعض اوقات صحیح اور غلط کی تمیز قائم کیے بغیر اس بات کا فیصلہ ممکن نہیں کہ آج ہمارے لیے کون سی پالیسی اختیار کرنے کے لائق ہے۔

سلفِ صالح کی طرح سیّد قطب بھی یہی رائے رکھتے ہیں کہ ہر خلیفۂ راشد حُسنِ نیت اور نیکیٔ ارادہ سے متّصف تھا۔ کسی خلیفۂ راشد نے جان بوجھ کر کوئی ایسا فیصلہ نہیں کیا جو اسلام اور مسلمانوں کے

کے مفاد کے خلاف رہا ہو۔ لیکن وہ یہ رائے نہیں رکھتے کہ کسی خلیفۂ راشد سے امور مملکت کی تدبیر میں کوئی غلطی نہیں ہوسکتی۔ سلفِ صالح میں سے کوئی بھی اس کا قائل نہ تھا۔ تدبیر کی غلطی کے اسباب مختلف ہو سکتے ہیں۔ مثلاً کسی شرعی حکم کے اطلاق کے حدود متعین کرنے میں اجتہادی غلطی۔ دو مختلف شرعاً معتبر مصالح میں سے کم وزن رکھنے والی مصلحت کو زیادہ وزن دے دینا۔ کسی فیصلہ کے دور رس عملی نتائج کا بدلتے ہوئے حالات کی وجہ سے، پوری طرح اندازہ نہ ہونا۔ یا اپنے فیصلوں کو عمالِ حکومت اور کلیدی مناصب پر فائز افراد سے ٹھیک ٹھیک نافذ نہ کرا سکنا..... اچھے ارادہ اور پاک نیت کے باوجود ان جیسے اسباب کی بنا پر ناپسندیدہ نتائج رونما ہو سکتے ہیں۔

دورِ حاضر میں کسی مؤرخ یا محقق کو اس بات کا موقع حاصل ہے کہ وہ ماضی میں کیے جانے والے مختلف فیصلوں کے ان نتائج کو بھی دیکھ سکے جو فیصلہ کرنے والوں کے سامنے رونما نہیں ہوسکے تھے، بعد میں ظاہر ہوئے۔ ان نتائج کو شرعاً مقصود اور مطلوب نتائج کے پیمانہ سے ناپ کر مؤرخ ان فیصلوں کے بارے میں موزوں یا غیر موزوں، صحیح یا غلط ہونے کا حکم لگا سکتا ہے۔ ایسا کرنا کسی طرح فیصلہ کرنے والے کی نیت یا ارادہ پر حملہ نہیں قرار دیا جا سکتا۔ خلفاء راشدین کے فیصلوں اور تدبیر مملکت کے باب میں ان کے طرزِ عمل کا مطالعہ کرتے وقت اسلامی مؤرخ کی نگاہ ان قدروں، اور خوب و ناخوب، اعلیٰ و ادنیٰ، عزیمت و رخصت کے ان پیمانوں پر ہوتی ہے جو اللہ کی کتاب اور اُس کے رسولؐ کی سنت نے ہمیں دیئے ہیں۔ بلاشبہ یہی صحیح مسلک یہی ہے۔ اور سید قطب بھی اسی مسلک پر قائم ہیں کہ ہر خلیفۂ راشد نے پوری کوشش کی ہے کہ اس کے فیصلے اور تدبیر مملکت میں اس کا طرزِ عمل کتاب و سنت کے دیئے ہوئے اصولوں کے مطابق اعلیٰ معیار کا ہو، مگر اس کوشش میں ان کی کامیابی کے درجے مختلف ہیں۔ اور چونکہ یہ بزرگ انبیاء کرام علیہم السلام کی طرح معصوم عن الخطاء نہ تھے، لہٰذا مذکورہ بالا اسباب کی بناء پر کبھی کوئی خلیفۂ راشد کسی فیصلہ کی حد تک اس کوشش میں ناکام بھی ہوسکتا ہے۔ اس سے اس کے خلیفۂ راشد ہونے، فی الجملہ رشد و ہدایات پر قائم ہونے اور اول تا آخر حُسنِ نیت اور نیکی ارادہ سے متصف ہونے کی شان میں ذرہ برابر فرق نہیں آتا۔ یہ بات قرآن و سنت کی دی ہوئی قدروں اور اس کے مقرر کردہ پیمانوں پر ظلم کے مترادف ہوگی کہ ہم ان کے عملی اظہار کا مطالعہ کرتے وقت اعلیٰ و ادنیٰ اور موزوں و غیر موزوں کی تمیز ختم کر دیں۔ یہ طریقہ ان قدروں کو مسخ کر دے گا، ان پیمانوں کو

کھوکھلا بنا دے گا۔ اسلام کے مستقبل، اور دورِ حاضر میں اسلامی زندگی کی تشکیلِ جدید کا نقشہ مرتب کرنے کے لیے یہ بات بہت اہم ہے کہ ہمارے صحیح اور غلط اور اعلیٰ اور ادنیٰ کے معیار واضح اور متعین ہوں۔

تعظیم واحترام اور جذبۂ اتباع کی حقیقی اور پائدار بنیاد علم ہے نہ کہ جہل، حقیقت ہے نہ کہ تصنّع۔ اُمّت کی فلاح اسی میں ہے کہ اس کے عوام کے سامنے ان کے اسلاف بالخصوص صحابۂ کرام رضؓ اور خلفائے راشدین رضؓ کی تاریخ اُسی طرح بیان کی جائے جیسی کہ وہ تھی۔ اور اگر اس میں اختلافات پائے جاتے ہیں تو ان اختلافات کو سمجھا اور سمجھایا جاتا ہے۔ اس بات کو عوام کا ذہن بھی آسانی سے قبول کرسکتا ہے اور جدید تعلیم یافتہ طبقہ کو بھی یہ سمجھانے میں کوئی زحمت نہ ہوگی کہ انسان کی بزرگی بے داغ اور بے خطا نہیں ہوتی اور اجتہادی غلطی یا کسی ایک معاملہ میں سوءِ تدبیر سے بزرگی میں فرق نہیں آتا۔ احترام اور اتباع کے جذبہ کو حقیقت پسندانہ بنیادوں پر پروان چڑھانے کا ایک فائدہ یہ بھی ہوگا کہ جب یہی عوام آج اپنے علماء اور اکابر کو باہم اختلاف کرتے دیکھیں گے تو اُن میں وہ حیرت واستعجاب اور تمام معاصر بزرگوں کی جانب سے وہ بیزاری نہیں پیدا ہوگی جو آج جدید تعلیم یافتہ طبقہ میں خاص طور پر پیدا ہورہی ہے۔

آج بھی جب کسی مُلک میں اسلامی بنیادوں پر قانون سازی، نظامِ تعلیم کی اصلاح اور سیاسی اور معاشی نظام کی تعمیرِ نو کا کام شروع ہوگا، تدبیرِ مملکت سے متعلق ان امور میں مخلص اور صاحبِ علم و تقویٰ مسلمانوں کے درمیان بھی اختلافِ رائے ناگزیر ہے۔ صحابۂ کرامؓ بالخصوص خلفائے راشدین کے طرزِ عمل میں اُمورِ مملکت کی تدبیر سے متعلق پائے جانے والے اختلافات پر غور وبحث اس ذیل میں بڑی اہمیت رکھتی ہے۔ اس بحث میں اُمّت کو یہ معلوم ہوگا کہ اسلامی تعلیمات کی تعبیر وتطبیق میں تاویل وترجیح یا احوال ومصالح کے فرق کی بنا پر اختلاف ممکن ہے اور اس سے گھبرانا نہیں چاہیئے اسلام نے ہمیں اختلافی اُمور میں اجتماعی فیصلہ کا طریقہ بھی بتا دیا ہے۔ ہمیں اختلاف کو کتاب وسنّت کی روشنی میں باہمی مشورہ کے ذریعہ طے کرنے کی تربیت حاصل کرنی چاہیے، اور اپنے اندر یہ مزاج پیدا کرنا چاہیئے کہ اختلاف کے باوجود اصحابِ امر کی اطاعت میں کمی نہ ہو۔

اس اصولی گفتگو کے بعد ہم اختصار کے ساتھ یہ واضح کریں گے کہ اس کتاب کے ساتویں باب

میں مصنف کی جو رائیں بعض حضرات کے لیے تشویش کا سبب بنی ہیں ان کے اظہار سے مصنف کا منشاء کیا ہے۔

فئ کی تقسیم میں حضرت ابو بکرؓ نے مساوات برتنے کا فیصلہ کیا اور ہر ایک کو مساوی حصہ دیا۔ حضرت عمرؓ نے ایک وزنی دلیل کی بنیاد پر جو انھوں نے واضح کردی تھی اور مصنف نے نقل کی ہے بعض افراد کو بعض افراد سے زیادہ حصہ دیا۔ اور عدم مساوات برتنے کی پالیسی اختیار کی۔ مصنف نے یہ رائے ظاہر کی ہے کہ کئی برس تک عدم مساوات کی پالیسی پر عمل کی وجہ سے اور چند دوسرے اسباب کی بنا پر جو ساتھ ساتھ کام کر رہے تھے، اسلامی معاشرہ میں دولت کی تقسیم کے اندر بڑا تفاوت پیدا ہونے لگا۔ اور دولت کے سماج کے ایک طبقہ کے اندر مرکوز ہو جانے کا رجحان پیدا ہونے لگا۔ مصنف نے ایک تاریخی روایت کے حوالہ سے لکھا ہے کہ حضرت عمرؓ نے اس ناپسندیدہ نتیجہ کو محسوس کر لیا اور اپنے دورِ خلافت کے آخری سال میں یہ اعلان کر دیا کہ آئندہ یہ پالیسی تبدیل کر دی جائے گی۔ اور فئ کی تقسیم میں مساوات برتی جائے گی۔ مگر آپ کی شہادت نے آپ کو اس ارادہ کو عملی جامہ پہنانے کا موقع نہ دیا۔ مصنف کے نزدیک زیادہ موزوں پالیسی وہی تھی جسے حضرت ابو بکرؓ نے اختیار کیا تھا۔ اور جس کی طرف عمر رضی اللہ عنہ نے بھی رجوع کر لیا تھا۔

جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے تو آپ نے فئے کی تقسیم میں عدمِ مساوات برتنے کا طریقہ جاری رکھا۔ مصنف کے نزدیک ایسا کرنا غلط ہوا۔ کیونکہ وہ خرابی جس کی ابتدا محسوس کر کے حضرت عمرؓ نے اس پالیسی کو بدل دینے کا ارادہ کر لیا تھا حضرت عثمانؓ کے دورِ خلافت میں برابر بڑھتی جارہی تھی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ حضرت عثمانؓ کے دورِ خلافت میں اسلامی معاشرہ کے اندر دولت کی تقسیم کا توازن بہت بگڑ گیا۔ جب حضرت علیؓ خلیفہ ہوئے تو انھوں نے تقسیمِ فئے میں مساوات برتنے کا طریقہ اختیار کیا۔ مصنف کے نزدیک حضرت ابو بکرؓ اور حضرت علیؓ کا عمل اور حضرت عمرؓ کا رجوع اس نتیجہ تک پہنچنے کے لیے کافی ہے کہ تقسیمِ فئے میں مساوات برتنا اسلام اور مسلمانوں کے حق میں زیادہ بہتر ہے اور عدمِ مساوات برتنے کا طریقہ ٹھیک نہیں۔

دوسرا مسئلہ جس کے بارے میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی پالیسی پر مصنف نے تنقید کی ہے، اہم سرکاری مناصب پر خلیفۂ وقت کے رشتہ داروں کا تقرر ہے۔ وہ لکھتے ہیں کہ حضرت

ابو بکرؓ اور حضرت عمرؓ ایسا کرنے سے پرہیز کرتے تھے مگر حضرت عثمانؓ نے مختلف کلیدی مناصب پر ایسے افراد کو مامور کیا جو ان کے قبیلہ یا خاندان سے تعلق رکھتے تھے۔ اس طرح ایک مخصوص گروہ کے لوگوں کو پوری اسلامی مملکت پر چھا جانے کا موقع مل گیا جس سے آگے چل کر دور رس ناپسندیدہ نتائج رونما ہوئے۔ بلاشبہ ایسا کرتے وقت حضرت عثمانؓ کے سامنے بعض اہم مصالح اور استحکام نظم کے تقاضے رہے ہوں گے، لیکن مصنف کی نظر ان فوری مصالح کے ماوراء ان عملی نتائج پر ہے جنہوں نے آگے چل کر تاریخِ اسلام کا رُخ بدل دیا۔ ان کی رائے میں اس مسئلہ میں حضرت ابو بکرؓ اور حضرت عمرؓ کی پالیسی صحیح تھی اور حضرت عثمانؓ کی پالیسی غلط تھی۔

تیسرا مسئلہ بیت المال سے عطیے اور ہدیہ یا انعام کے طور پر رقمیں دینے کا ہے۔ جس سے حضرت عثمانؓ کے دور میں بعض لوگوں کو بہت فائدہ پہنچا۔ حضرت عثمانؓ اس سلوک کو صلہ رحمی کی اسلامی تعلیم کا تقاضا سمجھتے تھے۔ مگر مصنف کے نزدیک یہ ان کے سمجھنے کی (بالفاظ دیگر ایک نص کی تعبیر یا تاویل میں) غلطی تھی۔ بیت المال سے اس طرح کے اخراجات مناسب نہیں۔ حضرت ابو بکرؓ اور حضرت عمرؓ بیت المال کے مال کے بارے میں سخت محتاط واقع ہوئے تھے۔ حضرت عثمانؓ اس بات سے بخوبی واقف تھے مگر وہ اس سخت پالیسی پر عمل کرنا نہ ضروری سمجھتے تھے نہ مناسب۔ اس رائے کی بنیاد ضرور بعض مصالح پر ہوگی۔ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ بیت المال میں مال کی کثرت اِس توسّع کا سبب بنی ہو۔ لیکن مصنف کے نزدیک اس سے دو خرابیاں پیدا ہوئیں۔ پہلی خرابی یہ تھی کہ سماج کے ایک طبقہ میں دولت کے ترکُز کا جو رجحان دوسرے اسباب و حالات کی وجہ سے پیدا ہو رہا تھا اِس پالیسی سے اس کو مزید تقویت حاصل ہوئی، اور دوسری خرابی یہ کہ اس سے بعض لوگوں کو شکایت پیدا ہوئی جس سے فتنہ کو غذا ملی۔

اس مسئلہ پر اظہارِ خیال کے دوران مصنف نے جن تاریخی روایات پر اعتماد کیا ہے اُن کی صحت پر یا خود مصنف نے ان روایات کو جس طرح سمجھا ہے، اُس پر کافی بحث کی گنجایش ہے۔ خود یہ بات بھی مختلف فیہ ہے کہ یہ انعامات آپ نے اپنے ذاتی مال میں سے دیئے تھے یا بیت المال سے۔ اگر اسے صحیح بھی مان لیا جائے تو واقعہ یہ ہے کہ دورِ عثمانیؓ میں اسلامی سماج کے اندر دولت کی تقسیم میں ترکُز کا رجحان پیدا کرنے میں چند دوسرے اسباب و عوامل نے بھی حصہ لیا تھا جو انعامات و ہدایا یا فئے کی غیر مساوی تقسیم سے زیادہ طاقتور قرار دیئے جا سکتے ہیں۔ مصنف کے سادہ تجزیہ اور

ان کی اجمالی بحث میں مسئلہ کے مختلف پہلوؤں کا پوری طرح جائزہ نہیں لیا گیا ہے۔ مترجم کے لیے اس بحث کو اٹھانا نہ ضروری ہے نہ مناسب۔ اسے صرف یہ عرض کرنا ہے کہ اگر مصنف کا موقف کسی دوسرے محقق کے نزدیک غلط ہے تو وہ دلائل کے ساتھ ان کی غلطی واضح کر سکتا ہے۔ لیکن اُسے مصنف کا یہ حق ضرور تسلیم کرنا چاہیے کہ وہ دلائل کی روشنی میں جس رائے تک پہنچا ہو اُسے ظاہر کر سکے۔ مصنف نے اس مسئلہ میں جو رائے ظاہر کی ہے وہ صحیح ہو یا غلط، مگر یہ ایک حقیقت ہے کہ وہ اس رائے میں منفرد نہیں، سلفِ صالح میں بھی بعض بزرگوں نے یہ رائے ظاہر کی ہے۔ اسلوب نگارش کا فرق ضرور ہے

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا ایک اور فیصلہ جس پر مصنف نے تنقید کی ہے اکابر صحابہؓ پر سے اس پابندی کو اٹھا لینے کا فیصلہ ہے جو حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ نے ان پر مدینہ سے باہر جانے اور ممالک مفتوحہ میں نقل و حرکت یا وہاں مستقل اقامت اختیار کر لینے کے سلسلہ میں لگا رکھی تھی۔ تقسیم فئے میں عدم مساوات، انعامات کی تقسیم اور قرابت داروں کو منصب دینے کے ساتھ اس فیصلہ کا ذکر کرتے ہوئے مصنف لکھتا ہے کہ "بلاشبہ یہ سب مسلمانوں اور بالخصوص ان کے اکابر کے ساتھ حسنِ سلوک اور مہربانی کے طور پر کیا گیا تھا لیکن اس پالیسی نے ایسے مفاسد کو جنم دیا جو ابوبکرؓ و عمرؓ کی دُور بین نگاہوں سے پوشیدہ نہ تھے۔ اس نے اسلامی جماعت میں زبردست معاشی تفاوت اور سماجی امتیازات پیدا کر دیئے۔" مصنف کے نزدیک بھی "جہاں تک حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے اندر صحیح اسلامی اسپرٹ کے کارفرما ہونے کا سوال ہے ان پر الزام رکھنا یا شبہ کرنا مشکل ہے۔ البتہ آئندہ جو نتائج رونما ہوئے اُن کو دیکھتے ہوئے وہ ان فیصلوں کو نامناسب قرار دیتے ہیں اور اُن فیصلوں کو قابلِ ترجیح سمجھتے ہیں جو ان امور کے بارے میں حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ نے کیے تھے۔"

ہمیں اس سے بحث نہیں کہ مصنف کی یہ رائے صحیح ہے یا غلط، ہم صرف اس بات پر زور دینا چاہتے ہیں کہ مصنف کا تنقیدی مطالعہ چند صحت مند اصولوں پر مبنی اور معقول حدود کا پابند ہے اور اسے کسی طرح بھی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی تنقیص یا اُن کی شان میں گستاخی نہیں قرار دیا جا سکتا۔ اس طرح کے تنقیدی مطالعہ کا دروازہ بند کرنے کی کوشش اُمت کے لیے خوش آئند نہیں قرار دی جا سکتی۔

مصنف نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دورِ خلافت اور آپ کے طرزِ حکمرانی کے بارے جو عمومی اظہار خیال کیا ہے اس کے لب و لہجہ پر ان کی اس رائے کا اثر پڑا ہے جو انہوں نے مذکورہ بالا

ذہنیت کے ساتھ متوجہ ہوئے مگر اسلام کے سلسلہ میں جو حقارت آمیز رویہ ان کو ورثہ میں ملا تھا وہ اب بھی ان کی علمی گفتگوؤں میں غیر معقول تعصب کی شکل میں جاری رہا۔ تاریخ نے یورپ اور اسلام کے مابین جو خلیج حائل کر دی تھی وہ اب بھی باقی رہی اسلام کی تحقیر یورپ کے فکر کا ایک بنیادی خاصہ بن گئی۔ حقیقت یہ ہے کہ زمانہ حال تک مستشرقین میں پیش پیش وہ لوگ تھے جو ساتھ ہی اسلامی ممالک میں سرگرم عمل عیسائی مبلغ بھی تھے۔ وہ اسلام کی تعلیمات کی جو مسخ کردہ شکلیں سامنے لاتے تھے۔ ان کو اس انداز پر ڈھالا جاتا تھا کہ 'بت پرستوں' کی طرف سے یورپ کے نقطۂ نظر کو متاثر کر سکے۔ یہ فکری کجی اب بھی باقی ہے اگرچہ استشراقی علوم Oriental Studies مشنریوں کے اثر سے آزاد ہو گئے اور اب یہ عذر بھی پیش نہیں کیا جا سکتا کہ ان علوم کے غلط مذہبی تعصب کی وجہ مشنریوں سے ان کا موروثی تعلق ہے مستشرقین کی اسلام دشمنی ایک موروثی خصلت اور طبعی خاصہ ہے۔ جو صلیبی جنگوں اور ان سے وابستہ دوسرے عوامل کے اُن اثرات کا نتیجہ ہیں جو انہوں نے یورپ کے قدیم باشندوں کے ذہنوں پر مرتب کیے تھے۔"

"بعض لوگ یہ سوال کرتے ہیں کہ یہ کیسے ممکن ہے کہ اتنی پرانی نفرت' جو اصلاً دینی تھی اور عیسائی کلیسا کے روحانی تسلط کی وجہ سے اس زمانے میں ممکن ہو سکی تھی' اب بھی یورپ کے ذہن پر چھائی رہے، جب کہ مذہب کا مسئلہ اب یورپ کے لئے بجز ایک گزری ہوئی بات کے اور کوئی حقیقت نہیں رکھتا۔

"اس طرح کی 'نفسیاتی' گرہیں قابل تعجب نہیں، کیونکہ علم نفسیات کا مسلمہ مسئلہ ہے کہ انسان تمام اعتقادات کو بھول جاتا ہے جو اسے بچپن میں سکھائے جاتے ہیں مگر بعض مخصوص قصوں کا اثر کبھی زائل نہیں ہوتا جو کہ ان بھولے ہوئے اعتقادات سے متعلق ہوتے ہیں۔ یہ قصے اور روایات اس انسان کی زندگی کے ہر دور میں ہر طرح کے عقلی دلائل کا مقابلہ کرتی رہتی ہیں۔ یہی حال اسلام کے سلسلہ میں یورپ والوں کا ہے۔ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ جو مذہبی احساس اسلام سے نفرت کے باعث بنا تھا وہ ایک مادیت زدہ زندگی کے غلبہ کی وجہ سے اپنی موت آپ مر گیا لیکن اس کے باوجود وہ قومی نفرت اب بھی یورپ کی ذہنیت کا ایک جزو لاینفک بنی ہوئی ہے۔ ہر فرد کے ذہن میں اس نفرت کی شدت یکساں نہیں۔ لیکن ہر فرد کے ذہن میں اس کا وجود قطعی ہے۔ صلیبی جنگوں کی اسپرٹ ایک چھوٹے پیمانے پر سہی ہمیشہ یورپ کے ذہن پر چھائی رہی۔ عالم اسلامی کے سلسلہ میں یورپین تہذیب کا موجودہ موقف بھی اس روایتی "مجاہد" کی یاد تازہ کر دیتا ہے جو جان ہتھیلی پر رکھ کر میدان جنگ میں اتر چکا ہو[1]

---

[1] اسلام دوراہے پر، لیوپولڈ ویس محمد اسد۔

دوسری حقیقت یہ ہے کہ یورپ اور امریکہ کی صلیبی سامراجیت کے لئے اس بات کو نظر انداز کر دینا ناممکن ہے کہ اسلامی روح سامراجیت کی راہ میں ایک زبردست روڑا ہے جسے پارہ پارہ کر دیئے یا اپنی جگہ سے ہٹا دیئے کے سوا کوئی چارہ نہیں۔ بعض زر خرید یا فریب خوردہ لوگوں کی یہ بات بالکل لغو ہے کہ یورپ دین و مذہب کو کوئی اہمیت نہیں دیتا۔ اسے کسی طاقت کا منبع نہیں سمجھتا اور اگر عالم اسلامی سے کچھ خطرہ محسوس کرتا ہے تو صرف اس کی مادی طاقت کے سبب۔ دین دراصل نام ہے ایک روحانی قوت کا جس میں مادی قوتوں کو اکسانے اور ابھارنے کی بے پناہ تاثیر پنہاں ہے۔ پھر اسلام اور مسیحیت میں ایک بنیادی فرق ہے۔ اسلام ہر طرح کی بنیادی تیاریاں کرنے تم کر مقابلہ کرنے اور ہر طرح کی قربانیاں دینے پر ابھارتا ہے اور کمزوری کا شکار ہو کر ہاتھ پاؤں ڈھیلے چھوڑ دینے والو کو دنیا اور آخرت دونوں میں برے انجام کی دھمکی دیتا ہے:۔

وَاَعِدُّوْا لَهُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ قُوَّةٍ وَّمِنْ رِّبَاطِ الْخَيْلِ تُرْهِبُوْنَ بِهٖ عَدُوَّ اللّٰهِ وَعَدُوَّكُمْ۔ (الانفال: ۶۰)

”اور تم لوگ جہاں تک تمہارا بس چلے، زیادہ سے زیادہ طاقت اور تیار بندھے رہنے والے گھوڑے ان کے مقابلہ کے لئے تیار رکھو تاکہ اس کے ذریعہ سے اللہ کے اور اپنے دشمنوں کو خوف زدہ کر سکو۔“

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الْكٰفِرِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ

(النساء: ۱۴۴)

”اے ایمان لانے والو! مومنوں کو چھوڑ کر کافروں کو اپنا رفیق نہ بناؤ۔“

فَلْيُقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ الَّذِيْنَ يَشْرُوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا بِالْاٰخِرَةِ ؕ

(النساء: ۷۴)

”اللہ کی راہ میں لڑنا چاہیئے ان لوگوں کو جو آخرت کے بدلے دنیا کی زندگی کو فروخت کریں۔“

وَلَا تَهِنُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا وَاَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ اِنْ يَّمْسَسْكُمْ قَرْحٌ فَقَدْ مَسَّ الْقَوْمَ قَرْحٌ مِّثْلُهٗ ؕ (آل عمران: ۱۳۹۔۱۴۰)

”دل شکستہ نہ ہو، غم نہ کرو، تم ہی غالب رہو گے اگر تم مومن ہو۔ اس وقت اگر تمہیں چوٹ لگی ہے تو اس سے پہلے ایسی ہی چوٹ تمہارے مخالف فریق کو بھی لگ چکی ہے۔“

معلوم ہوا کہ دین ایک روحانی قوت ہے اور مادی طاقت بہم پہنچانے کے لیے ایک للکار بھی ہے۔ دین ہر حملے کے مقابلے میں خود ایک چٹان ہے اور جم کر مقابلہ کرنے کی تلقین بھی ہے۔ امریکی اور یورپین استعمار کے لیے اس کے سوا کوئی چارہ نہیں کہ اس دین کا دشمن بن کر رہے۔ اسلام دشمنی کے مظاہر مختلف قوموں کے طرزِ استعمار کے ساتھ مختلف ہوتے رہتے ہیں اور احوال وظروف کے ساتھ نئی نئی شکلیں اختیار کر رہے ہیں۔ مثلاً فرانس نے مغرب کے سارے عرب ممالک میں اسی دشمنی کے تحت بربر قوم کی محافظت یا کسی اور بہانے کے سارے اسلام کے خلاف کھلم کھلا جنگ کا اعلان کر رکھا ہے۔ دمشق میں اس کے نمائندے دن دہاڑے یہ اعلان کرتے ہیں کہ وہ صلیبی مجاہدین کی نسل سے ہیں۔ انگلستان مکر و فریب کی راہ اختیار کرتا ہے اور خاموشی اور اخفاء کے ساتھ مصر کے تعلیمی اداروں میں اپنے نفوذ کی راہیں نکالتا ہے تاکہ ایک ایسی ذہنیت پروان چڑھائے جو اسلامی زندگی، بلکہ مشرقی زندگی کی ساری قدروں کو حقارت کی نظر سے دیکھے۔ جب وہ اس ذہنیت کے حامل اساتذہ کی ایک پوری نسل کو تیار کر چکا تو اس نے ان کو کالجوں اور دوسرے تعلیمی اداروں میں پھیلا دیا تاکہ وہ آئندہ نسلوں کے ذہن کو اس سانچہ میں ڈھالیں اور ایسے نصاب اور لائحہ عمل تیار کریں جو اس ذہنیت کو پروان چڑھائیں۔ ساتھ ہی ساتھ اس نے اس بات کا پورا اہتمام کیا کہ وزارتِ تعلیم کے ان مناصب سے جو رہنمائی اور پالیسی وضع کرنے کے ذمہ دار ہوتے ہیں اسلامی تہذیب کی سچی نمائندگی کرنے والے عناصر کو دور رکھا جائے۔ اس مہم کو ایک ایسے طبقہ کے سپرد کرنے کے بعد جو مصر کی عام ذہنیت کی تشکیل میں بہت زیادہ مؤثر ہے۔ انگریزوں کو اس کی ضرورت باقی نہیں رہی کہ دینی رجحانات کے خلاف کھلم کھلا جنگ کریں۔ جہاں تک جنوبی سوڈان کا تعلق ہے وہاں اسے ان چالوں کی ضرورت محسوس نہیں ہوئی۔ وہاں اس کا جو موقف تھا وہ مسیحی مبلغین اور مسلمان تاجروں کے سلسلہ میں اس پالیسی سے سامنے آتا ہے جسے ہم اوپر بیان کر چکے ہیں۔ اور امریکہ ایسے حالات پیدا کرتا ہے اور ایسے طریقے رائج کرتا ہے کہ پورے عالم اسلامی میں اسلام کے عقیدہ، اخلاق اور تحریکیت کو پامال کر کے اسے فنا کے گھاٹ اتار سکتا ہے۔

تمام استعماری ممالک اس دین کی دشمنی اور تخریب کے سلسلے میں گزشتہ کئی صدیوں سے ایک ہی روش پر چل رہے ہیں۔ اور ابھی تک وہ اس سوچی سمجھی روش پر پورے اتفاق و تعاون کے ساتھ چل رہے ہیں۔ اس حقیقت کا مشاہدہ صاف طور پر اس موقف کے اندر کیا جا سکتا ہے جو مغربی اقوام نے ہر اس مسئلہ میں اختیار کر رکھا ہے جس کا اسلام سے دور یا نزدیک کوئی بھی تعلق ہے۔

جو لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ امریکہ اور دوسرے مغربی ممالک میں یہودیوں کا اقتصادی اثر مغرب کو اس

سمت میں لے جا رہا ہے، یا جن کے خیال میں انگریزوں کے اغراض اور اینگلو سیکسن اقوام کا مکر و کید انہیں اس روش پر چلا رہا ہے، یا جن کے نزدیک فیصلہ کن چیز مغربی بلاک اور مشرقی بلاک کا باہمی نزاع ہے۔ سب کے سب معاملہ کے ایک ایسے پہلو کو نظر انداز کر رہے ہیں جس کا ان تمام عوامل کے ساتھ اضافہ ضروری ہے۔ یہ پہلو وہ صلیبی ذہنیت ہے جو مغرب کے رگ و پے میں سرایت کر چکی ہے اور اس کی ذہنیت میں راسخ ہو چکی ہے۔ استعمار کو روحِ اسلام سے جو خطرہ لاحق ہے اس کے تحت اسلام کی قوت کو کچل دینے کی کوشش نے سارے اہل مغرب کو اسلام کے خلاف متحد کر رکھا ہے۔ اسلام دشمنی نے اشتراکی روس اور سرمایہ دار امریکہ کو ایک صف میں لا کھڑا کیا ہے۔ عالمی صہیونی تحریک نے اسلام دشمنی میں اور اس کے خلاف مغرب کی صلیبی استعماری دنیا نیز مشرق کی اشتراکی مادی دنیا دونوں میں اسلام دشمن عناصر کو متحد کرنے میں جو حصہ لیا ہے اسے بھی نہ بھولنا چاہیے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہجرت کر کے مدینہ آنے اور اسلامی حکومت کے قائم ہونے سے آج تک یہودیوں نے مسلسل یہی کام کیا ہے۔

تعجب کی بات یہ ہے کہ ان تمام طوفانوں کے باوجود جن سے اس کشتی کو شروع سے سابقہ رہا، ان اثرات کے علی الرغم جو اتنی جلد ان حملوں سے دوچار ہونے کے باعث اس کے نوزائدہ نظام پر مرتب ہوئے۔ پھر دورِ جدید میں مغربی تہذیب کے اپنے مادی اور ثقافتی طاقتوں سمیت چھا جانے اور بہت سے مسلمانوں کو اسلام کی تخریب کے لئے استعمار کا آلہ کار بنانے کے باوجود خود روحِ اسلام پوری طرح محفوظ رہی۔ جو قوت اس میں مضمر تھی وہ پوری انسانی زندگی پر اثر انداز ہوتی رہی۔ اور چودہ سو سال تک ہمارے دور تک عالمی سیاست اور اس کے رُخ پر برابر اثر انداز ہوتی چلی آرہی ہے۔ دنیا میں کوئی سیاسی یا عسکری حرکت نہ رہی جس میں اسلام کا کوئی حصہ نہ رہا ہو۔ یہ بات آج بھی صحیح ہے، اگرچہ دنیائے اسلام کی سماجی، معاشی اور روحانی زندگی بری طرح انتشار و اختلال کا شکار ہے۔

## عالمِ اسلام کی نشاۃِ ثانیہ

درحقیقت پژمردگی اور گوشہ گیری کا دور اب گزر چکا۔ اور ان زبردست حملوں کے باوجود

جو احیاء اسلام کے علمبرداروں پر ہر جگہ کیے جا رہے ہیں۔ اسلام ایک بار پھر سیلاب کی طرح امنڈ رہا ہے اسلام کے اندر مضمر قوت حیات کے یہ ایسے مظاہر ہیں جن کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ یہ ثابت کرتے ہیں کہ اسلام کے پاس قوت کا اتنا سرمایہ موجود ہے کہ ایک اسلامی زندگی کا از سر نو آغاز عمل میں لایا جا سکے۔ ایسی زندگی جو صرف آرزوں اور فال نیک کے سہارے نہیں بلکہ ایسی عملی اور ٹھوس بنیادوں پر قائم ہو جن کو آنکھوں سے دیکھا جا سکتا ہو۔ اسلامی زندگی کی تشکیل نو آج بکھرے عناصر کو یکجا کرنے اور تعمیر نو کی دوسری تیاریوں کے مرحلے سے گزر رہی ہے، باوجود ان مشکلات وموانع کے جن کا اسے مقابلہ کرنا پڑ رہا ہے اور جن کے سبب کبھی کبھی اسے رک جانے یا چند قدم پیچھے ہٹ جانے پر بھی مجبور ہونا پڑتا ہے۔ لیکن یہ مشکلات وموانع محض حباب بر آب ہیں جو خود فنا ہو جائیں گے۔ یہ موسم گرما کے بادل ہیں جنھیں ہوائیں اڑا کرلے جائیں گی۔

میں اس بات میں پختہ اور غیر مشروط یقین رکھتا ہوں کہ عالم اسلامی میں اسلامی زندگی کی تجدید ممکن ہے اور مستقبل میں اسلام صرف چند ممالک کا نہیں بلکہ دنیا کا نظام بن جانے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ لیکن میں اس یقین کے باوجود یہ نہیں چاہوں گا کہ خیالی جوش وخروش کی رو میں بہہ کر یہ دعویٰ کر بیٹھوں کہ یہ کوئی آسان کام ہے۔ اس کے برعکس حقیقت یہ ہے کہ اس راہ میں متعدد عظیم مشکلات حائل ہیں۔ بہت سے بڑے بڑے کام ایسے ہیں جن کو انجام دیئے بغیر ہم خود اسلامی سوسائٹی میں بھی حقیقی اسلامی زندگی کی تجدید کی توقع نہیں کر سکتے۔ ان عظیم مشکلات کا ٹھیک ٹھیک اندازہ اور ان ضروری کاموں کی صحیح نشان دہی ایک اہم کام ہے۔ جس مقصد کو ہم حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ اس کی بلندی اور اس مقصد کے لئے کمربستہ ہونے والوں پر جو ذمہ داریاں عائد ہوتی ہیں، ان کی عظمت، دونوں کا شعور اس بات کا تقاضا کرتا ہے۔

خواہش کے عمل کا جامہ پہننے اور امید کے عملاً بر آنے کے لئے صرف جوشیلے نعرے کافی نہیں بلکہ ضروری ہے کہ اس راہ کی مشکلات اور ذمہ داریوں کا ٹھیک ٹھیک اندازہ کر لیا جائے اور جن لوگوں کو ان نعروں کے ذریعے جوش دلانا مقصود ہے ان کو اس عظیم جد وجہد پر کمربستہ کر دیا جائے جو اس راہ میں کامیابی کے لئے ناگزیر ہے۔

قدرتی طور پر عرصۂ دراز تک نظام حکومت اور روح اسلام کے درمیان جو بُعد رہا ہے اس کے سبب اب اسلامی طرز حکمرانی کو اپنانا ایک مشکل کام ہو گیا ہے۔ آج سیاسی اور سماجی نظام، زندگی کی...

مختلف قدریں اور ضابطے اور نفسیاتی اور ذہنی رجحانات چند متعین بنیادوں پر قائم ہیں جن کو بدلنا عرصہ دراز تک کافی جدوجہد کے بعد ہی ممکن ہو سکتا ہے۔ جتنا زیادہ زمانہ گزرتا جائے گا اتنی ہی مشکل بڑھتی جائے گی۔ اور اتنی ہی زیادہ، اتنے ہی طویل عرصہ تک جدوجہد کی ضرورت ہوگی۔

زمانی بعد کے علاوہ ایک دوسرا عامل بھی کام کر رہا ہے۔ اس دنیا میں ہم اکیلے نہیں اور نہ ہم بقیہ دنیا سے کنارہ کش ہو کر رہتے ہیں۔ ہمارے بہت سے مسائل و مصالح دنیا کے دوسرے ممالک سے وابستہ ہیں جن پر ایک ایسی تہذیب چھائی ہوئی ہے جو جیسا کہ ہم آگے بتائیں گے اسلامی ذہنیت کی بالکل ضد ایک دوسری ذہنیت کی حامل ہے۔ یہ بات بھی اسلامی زندگی کی تجدید نو کے سلسلے میں ہمارے قدموں کو سست کر دیتی ہے۔ اور ہماری ذمہ داریوں میں بہت سے اضافے کر دیتی ہے۔

یہ حقیقت اس آخری عامل کی اہمیت میں مزید اضافہ کر دیتی ہے کہ مغربی دنیا جس سے ہمارے بہت سے مفادات وابستہ ہیں، اب ہم سے بہت زیادہ طاقتور ہے۔ اسلام کے ابتدائی دور کی طرح اب ہم اس پر غالب نہیں ہیں۔ نہ ہمارے پاس اتنی قوت ہے کہ ہم اس کا مقابلہ کر سکیں۔ پھر وہ ہماری اور خاص طور پر ہمارے دین کی دشمن بھی ہے۔ وہ یہ کسی طرح بھی گوارا نہیں کر سکتی کہ ہم اسلامی نظام کی از سر نو تعمیر عمل میں لائیں اور حقیقی اسلامی زندگی کا پھر سے آغاز کریں۔ اب ایسا کرنا غیر معمولی جدوجہد کے بغیر ممکن نہیں۔ اوسط درجہ کی کوششیں صرف اس شکل میں کارگر ہو سکتی تھیں جب ہم مغرب پر حاوی ہوتے یا کم از کم اس کے برابر طاقتور ہوتے، یا وہ ہمارا اور اس دین کا جس کی طرف ہم لوٹنا چاہتے ہیں دوست اور خیر خواہ ہوتا۔

لیکن ان باتوں کا یہ مطلب نہیں کہ اسلامی نظام کو دوبارہ اختیار کرنا محال ہے۔ ان کا مطلب یہ ہے کہ یہ ایک بہت عظیم اور دشوار کام ہے اور اس کے لئے غیر معمولی کوششوں کی ضرورت ہوگی۔ اس کا اہم تقاضا یہ ہے کہ اس پورے جوش و خروش کے ساتھ ایمان لایا جائے۔ اس کی راہ میں جو مصائب جھیلنے ہوں گے ان کو... برداشت کرنے کی جرأت پیدا ہو۔ اس کے لئے پُر مشقت اور اَن تھک کوششیں کرنا ہوں گی، ان کو جم کر کیا جائے۔ اور اس بات میں گہرا یقین پیدا ہو جائے کہ آج اسلامی دنیا اور ساری انسانیت کو اس نظام کی شدید ضرورت ہے۔ جو موجودہ نظام میں جوڑ پیوند لگا کر کام نہ چلانا چاہے بلکہ وہ از سر نو ایک مکمل جدید نظام قائم کرنے کا عزم رکھتی ہے۔

اس ضمن میں اس حقیقت کا ذکر غالباً برمحل ہوگا کہ موجودہ مغربی تہذیب پچیس سال کے مختصر سے

عرصہ میں دنیا کو دو بار عالم گیر جنگوں سے دوچار کر چکی ہے۔ دوسری جنگ کے بعد اس نے دنیا کو مغربی اور مشرقی دو مستقل بلاکوں میں تقسیم کر دیا ہے اور اب ہر آن ایک تیسری جنگ کا خطرہ لاحق ہے۔ ہر جگہ اضطراب و بے چینی عام ہے۔ دنیا کے تین چوتھائی علاقہ میں فقر و فاقہ اور افلاس کا دور دورہ ہے۔ دنیا کا نظم متزلزل ہے اور وہ تعمیر نو کے لیے نئی بنیادیں تلاش کر رہی ہے۔ اس کو کسی ایسی نئی روحانی طاقت کی ضرورت ہے جو ایک بار پھر انسان کو انسانیت کے اُصول سکھا دے۔

اِن باتوں کے باوجود ہمیں مغربی دنیا کے اسلامی تہذیب کی بنیادوں کو قبول کر سکنے کی صلاحیت کے بارے میں زیادہ خوش گمانی میں نہیں مبتلا ہونا چاہیئے۔ یہ معاملہ یکسر مختلف ہے۔ بلاشبہ برنارڈ شا جیسا آدمی کہتا ہے کہ مغربی دنیا کا رُخ اُسی طرف ہے۔ وہ پیشن گوئی کرتا ہے کہ مغربی دنیا اسلام کی طرف آ رہی ہے۔ وہ کہتا ہے:

"میں نے پیشن گوئی کی تھی کہ مستقبل میں محمدؐ کا دیا ہوا دین یورپ میں مقبول ہو کر رہے گا درحقیقت یہ دین آج بھی یورپ کو پسند آنے لگا ہے۔ قرونِ وسطیٰ میں عیسائی مذہبی طبقہ نے اپنی ناواقفیت یا گھناؤنے تعصب کی بنا پر اسلام کی تصویر کو زیادہ سے زیادہ خوفناک بنا کر پیش کیا تھا۔ دراصل وہ محمدؐ اور اُن کے دین سے نفرت میں حد سے تجاوز کر رہے تھے وہ اُن کو حضرت مسیحؑ کا دشمن سمجھتے تھے۔ میرے نزدیک یہ فرض ہے کہ محمدؐ کو انسانیت کا نجات دہندہ قرار دیا جائے۔ مجھے پورا یقین ہے کہ اگر ان جیسا آدمی آج کی دنیا کی قیادت سنبھال لے تو وہ یقیناً ساری مشکلات کے حل میں کامیاب ہو سکے گا اور دنیا کو امن و فلاح سے بہرہ یاب کر سکے گا۔ آج دنیا ان دونوں چیزوں کی کتنی زیادہ محتاج ہے"۔

"انیسویں صدی کے بعض منصف مزاج مفکرین محمدؐ کے لائے ہوئے دین کی اصل قدر و قیمت کو پوری طرح سمجھ گئے تھے۔ کارلائل، گوئٹے اور گبن انہی میں سے چند ہیں۔ اس کے نتیجہ میں اسلام کے بارے میں یورپ کے نقطۂ نظر میں کچھ خوشگوار تبدیلیاں رُونما ہوئیں بیسویں صدی میں یورپ اس سلسلہ میں کافی آگے بڑھ چکا ہے اور محمدؐ کے عقیدہ کو پسندیدگی کی نظروں سے دیکھنے لگا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ آنے والی صدیوں میں وہ اور آگے بڑھے اور اپنی مشکلات کے حل کے لیے اس عقیدہ کی قدر و قیمت کا پوری طرح قائل ہو جائے

میری قوم اور یورپ کے بہت سے افراد نے حال میں محمدؐ کا دین قبول کر لیا ہے۔ یہ بات ہمیں اس اعلان میں حق بجانب قرار دیتی ہے کہ اسلام کی طرف یورپ کا انقلاب شروع ہو چکا ہے۔[1]

لیکن ہم دیکھ رہے ہیں کہ برنارڈ شا کی یہ پیشین گوئی پیشین گوئی ہی رہی جاتی ہے۔ اگرچہ یہ اندیشہ ضرور ہے کہ یہ بات مسلمانوں کے شعور و احساس کے لیے افیون کا کام نہ کرے کہ وہ چین سے بیٹھ کر انتظار کرنے لگیں کہ یورپ ان کے دین کو کب قبول کرتا ہے؟ بہرحال ایسا ہونے کی توقع، کم از کم یہ کہ قبل از وقت ہے۔ اس کے دو خاص اسباب ہیں:

پہلا سبب وہ موروثی اسلام دشمنی ہے جو یورپ اور امریکہ کے مزاج میں گہری جڑیں پکڑ چکی ہے آج کل اس دشمنی میں یہ بات مزید اضافہ کر رہی ہے کہ اس روڑے کا درمیان میں حائل ہونا مشرقی اور مغربی دونوں استعماروں کے خلاف ہے۔

دوسرا سبب یہ ہے کہ رومن تہذیب کے دور سے عہد جدید تک یورپ کی ذہنیت مادی بنیادوں پر قائم رہی ہے اور روحانی نقطہ نظر کا اثر اس پر بہت خفیف ہے۔ یہ بات قدرے تفصیلی گفتگو چاہتی ہے۔ اس کی افادیت صرف اس موضوع تک محدود نہیں ہے بلکہ یہ اس اہم سوال کا جواب بھی سامنے لاتی ہے کہ کیا اسلامی اور مغربی تہذیب کے درمیان باہم تعاون ممکن ہے؟ اگر ایسا ہے تو اس کے حدود کیا ہیں؟

پہلے باب میں ہم یہ بتا چکے ہیں کہ یورپ ایک دن کے لیے بھی مسیحی نہیں رہا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ یورپ والوں کے ایک مختصر اور کم پیداآور علاقہ میں آباد ہونے کے سبب وہاں جو کش مکش ہمیشہ جاری رہتی تھی اس نے اس بات کا موقع ہی نہیں دیا کہ مسیحیت کے فراخ دلانہ اصول ان سنگلاخ زمین میں جڑیں پکڑ سکتے۔ خود مسیحیت کے اپنے مزاج میں جو زہد، عملی زندگی سے کنارہ کشی اور مسائلِ حیات کے حل سے گریز کی جو خصوصیات پائی جاتی ہیں وہ اس پر مستزاد ہیں۔ اب ہم ان دو اسباب پر ایک اور سبب کا اضافہ کرتے ہیں جس کی طرف پہلے باب میں ہم نے صرف ایک ہلکا سا اشارہ کیا تھا۔ وہ سبب یہ ہے کہ مضبوطی

---

[1] "حیاتِ محمدؐ"، مصنفہ محمد حسین ہیکل نے یہ عبارت رسالہ نور الاسلام شمارہ نمبر ۴ ۱۳۵۲ھ/۱۹۳۳ء سے نقل کی ہے۔ مترجم۔

کے ساتھ ہی ہوئی رومن ایمپائر بدستور مسیحیت کی راہوں میں حائل رہی اور یورپ کے مسیحیت قبول کرنے کے باوجود رومن ایمپائر کی تعلیمات یورپ کی نئی تہذیب کی بُنیادیں بن گئیں۔ کیونکہ یورپ کی زندگی پر مسیحیت کے اثرات بہت سطحی تھے اور کبھی گہرائی تک نہ پہنچ سکے۔

یہاں ہم "اسلام دوراہے پر" نامی کتاب سے چند فقرے نقل کریں گے جو ہماری منشا کی وضاحت کے لیے کافی ہوں گے:

"رومن ایمپائر جس فکر پر مبنی تھی وہ دوسری قوموں کو بزورِ قوت تباہ کر دینے یا مادرِ وطن کی خاطر ان کے استحصال کی فکر تھی۔ ایک مخصوص طبقہ کے آرام و آسائش کی خاطر دوسروں پر ظلم و زیادتی میں رومیوں کو نہ کوئی خرابی نظر آتی تھی نہ وہ اُسے اخلاقی انحطاط سمجھتے تھے۔ وہ "عدلِ رومی" جس کا اتنا چرچا ہے صرف رومیوں کے لیے مخصوص تھا۔ ظاہر ہے کہ اس طرح کا رجحان زندگی اور تہذیب کے خالصتہً مادی تصور کی بنیاد پر ہی پنپ سکتا ہے۔ اس مادی تصور کو اس فلسفیانہ ذوق نے کچھ شائستگی ضرور بخشی تھی جس پر اُن کے یہاں زور دیا جاتا تھا، لیکن یہ تصور بہر حال ہر طرح کی روحانی قدروں سے دور تھا۔ درحقیقت رومیوں نے دین کا مزا ہی نہیں چکھا۔ ان کے روایتی دیوتا یونانی خرافات کی بھونڈی نقالی سے زیادہ حقیقت نہیں رکھتے تھے۔ یہ محض خیالی پیکر تھے جنھیں عرفِ عام کی رعایت کرتے ہوئے گوارا کر لیا جاتا تھا۔ انھیں کبھی بھی زندگی کے عملی مسائل میں مداخلت کی اجازت نہ تھی۔ ان کا کام صرف یہ تھا کہ جب ان سے کچھ دریافت کیا جائے تو اپنے پروہتوں کے واسطے سے اس کا منظوم جواب دے دیا کریں۔ لیکن اُن سے یہ توقع نہیں کی جاتی تھی کہ وہ انسانیت کو اخلاقی قوانین بھی عطا کریں۔"

"یہ وہ مٹی تھی جس میں جدید مغربی تہذیب کا پودا پروان چڑھا۔ بلاشبہ اپنی نشوونما کے دوران اس نے متعدد دوسرے عوامل کا اثر قبول کیا۔ چنانچہ قدرتی طور پر وہ اس تہذیبی ورثہ میں متعدد تبدیلیاں عمل میں لائی جو اُسے روما سے ملا تھا۔ لیکن اس کے باوجود یہ ایک حقیقت ہے کہ مغرب کے اخلاقی رجحانات اور اس کے مقاصدِ حیات آج بھی وہی ہیں جو رومن تہذیب نے اسے عطا کیے تھے۔ چونکہ قدیم روما کی اجتماعی اور

فکری فضا ہمیشہ ـــــ نہ صرف بالفرض بلکہ واقعتہً ـــــ خالصتہً افادی تھی نہ کہ دینی، لہٰذا جدید مغرب کی فضا بھی ایسی ہی ہے۔ آج یورپ کے افراد کے پاس دین کے سراسر لغو ہونے کے لیے کوئی دلیل نہیں، نہ ہی وہ کسی ایسی دلیل کی ضرورت محسوس کرتے ہیں۔ لیکن آپ یہ دیکھ رہے ہیں کہ جدید یورپین فکر عموماً مطلق تصورِ اخلاق کو عملی مسائل و مباحث کے دائرہ سے خارج سمجھتا ہے۔ اگرچہ وہ دین کے ساتھ رواداری برتتا اور کبھی کبھی اس بات پر زور دیتا ہے کہ دین ایک عرفِ عام بن چکا ہے۔ مغربی تہذیب انکارِ خدا میں نہ صراحت اختیار کرتی ہے نہ شدت، مگر اس کے نزدیک اس کے موجودہ فکری نظام میں خدا کے تصور کا نہ تو کوئی فائدہ ہے نہ اس کی گنجائش ہے۔ مغرب نے ذہنِ انسانی کی اس عاجزی کو کہ وہ زندگی کا کلی ادراک و احاطہ کرنے سے قاصر ہے ایک شرف و فضیلت کا درجہ دے دیا ہے۔ چنانچہ جدید یورپین فرد صرف ان خیالات کو کوئی عملی اہمیت دینا چاہتا ہے جو تجربی علوم کے دائرہ میں ہوں یا کم از کم یہ کہ انسانی سماجی تعلقات کو محسوس حد تک متأثر کر سکتے ہوں۔ چونکہ وجودِ خدا کا مسئلہ دونوں میں سے کسی قسم میں نہیں آتا۔ لہٰذا یورپ کے ذہن کا میلان شروع ہی سے اس طرف ہوتا ہے کہ خدا کو کوئی عملی اہمیت نہ دی جائے۔"

"سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ یہ رجحان مسیحی طرزِ فکر سے کس طرح ہم آہنگ ہو سکتا ہے۔ کیا یہ حقیقت نہیں کہ مسیحیت، جسے مغربی تہذیب کے روحانی نظام کی بنیاد سمجھا جاتا ہے، اسلام ہی کی طرح ایک مذہب ہے جو اخلاق کے مطلق تصور پر مبنی ہے۔ بلاشبہ حقیقت یہی ہے مگر اس سے بڑی غلطی اور کوئی نہیں ہو سکتی کہ جدید مغربی تہذیب کو مسیحیت کا پروردہ قرار دیا جائے۔ جدید مغرب کی حقیقی فکری بنیادیں ان قدیم رومن تصورات میں ملتی ہیں جو زندگی کو مطلق تصورات سے عاری خالصتہً مفادات کا معاملہ قرار دیتے ہیں۔ اس نظریہ کی ترجمانی ان الفاظ کے ذریعہ کی جا سکتی ہے: "چونکہ انسانی زندگی کے آغاز اور جسمانی موت کے بعد اس کے انجام کی بابت ہمیں کوئی قطعی علم ـــــ جو علمی تجربہ و تحقیق اور جسمانی تخمین پر مبنی ہو ـــــ حاصل نہیں ہے۔ لہٰذا بہتر یہی ہے کہ ہم اپنی ساری قوتیں مادی اور ذہنی

امکانات کی تکمیل پر مرکوز کردیں۔ ہمیں ان مطلق اخلاقیات اور آدابِ زندگی کا پابند ہونے کی چنداں ضرورت نہیں جو علمی ثبوت سے عاری دعووں پر مبنی ہیں۔" اس میں ذرہ برابر شبہ نہیں کہ یہ رجحان اصلاً لادینی ہے۔ جدید مغربی تہذیب کے علمی کارناموں کو مسیحی تعلیمات کی طرف منسوب کرنا ایک زبردست تاریخی غلطی ہے۔ آج مغرب کی تہذیب جس سائنٹفک مادی ترقی میں دوسری تمام تہذیبوں پر فوقیت لے جا چکی ہے، اس میں مسیحیت کا حصہ بہت کم ہے۔ یہ ترقی درحقیقت نتیجہ ہے اس طویل کش مکش کا جو یورپ کو مسیحی کلیسا سے اور زندگی پر اس کی حکمرانی سے کرنی پڑی ہے۔ آج عوام کی اکثریت کے لیے مسیحیت اسی طرح ایک رسمی چیز بن کر رہ گئی ہے جس طرح قدیم روما کے نزدیک اس کے دیوتا تھے جن سے عملی زندگی پر کوئی حقیقی اثر مرتب کرنے کی نہ توقع تھی نہ انھیں اس کی اجازت دی جا سکتی تھی۔

بلاشبہ آج بھی مغرب میں کچھ افراد ایسے ہیں جو مذہبی طرز پر سوچتے اور محسوس کرتے ہیں اور اپنے اعتقادات اور اپنی تہذیب کی اسپرٹ میں ہم آہنگی پیدا کرنے کی اَنتھک کوششیں کرتے رہتے ہیں۔ لیکن یہ افراد مستثنیات میں سے ہیں۔ اوسط یورپی افراد، خواہ وہ جمہوریت پسند ہوں یا فسطائی، سرمایہ دار ہوں یا بالشویک، صنعتی مزدور ہوں یا فلسفی، صرف ایک ایجابی مذہب رکھتے ہیں اور وہ ہے مادی ترقی کی پرستش۔ یعنی یہ عقیدہ کہ زندگی کا صرف ایک مقصد ہے: زندگی کو زیادہ سے زیادہ سہل اور خوشگوار بنانا۔ یا رائج الوقت محاورہ میں "قدرت کے قہر سے آزاد کرنا"۔ اس مذہب کے مندر، عظیم الشان کارخانے، سینما گھر، کیمیائی تجربہ گاہیں، ناچ گھر اور بجلی گھر ہیں۔ اس کے مہنت اور پُجاری، بینکر، انجینیر، فلمی ستارے صنعتی لیڈر اور ریکارڈ قائم کرنے والے ہوا باز ہیں۔ اس صورتِ حال کا لازمی نتیجہ طاقت اور مسرت کے لیے باہم مسابقت ہے۔ اس سے ایسے گروہ پیدا ہو رہے ہیں جو سرتاپا مسلح ہو کر ایک دوسرے کے خلاف برسرِ جنگ ہیں اور یہ تہیہ کیے ہوئے ہیں کہ جب بھی اُن کے مفاد ٹکرائیں گے وہ ایک دوسرے کو فنا کر کے رکھ دیں گے۔ تہذیبی اعتبار سے اس کا نتیجہ ایک ایسے انسان کی تخلیق ہے جس کا فلسفۂ اخلاق عملی فوائد کا تابع ہے اور جس کے پاس خیر و شر کا اعلیٰ ترین معیار مادی ترقی ہے۔"

اس بحث کا خلاصہ یہ ہے کہ آج کا یورپین ضمیر رُوحِ اسلام کو جذب کرنے اور انسانیت کی مشکلات کے حل میں اس سے مدد لینے کی صلاحیت نہیں رکھتا۔ اگرچہ متعدد انقلابات اور بہت سی تبدیلیوں کے بعد ایسا ہونا ناممکن نہیں رہ جائے گا، بالخصوص جب کہ خود اسلامی دنیا از سرِ نو اسلامی زندگی کی تعمیر کی طرف متوجہ ہوگی۔ ایسی اسلامی زندگی جس کے آثار و مظاہر نمایاں ہوں، بُنیادیں مستحکم ہوں، جس میں مغرب کا حقیقت پسند ذہن ایسے حقیقی اور عملی مظاہر کا مشاہدہ کر سکے جو اُس کے حواس کو اپنی طرف متوجہ کر سکیں اور اس کے طرزِ فکر میں اعتدال پیدا کر سکیں لیکن ذاتی طور پر میں یہ رائے رکھتا ہوں کہ مغرب کے اسلامی روح سے کسی پہلو سے بھی متأثر ہونے کے لیے ابھی ہمیں پُشتہا پُشت انتظار کرنا ہوگا۔

اُوپر کی گفتگو سے یہ حقیقت بھی اُبھر کر سامنے آتی ہے کہ یہ ناممکن ہے کہ اسلامی طرزِ فکر جو اخلاقی مقاصد کو اعمال کی غرض و غایت قرار دیتا ہے موجودہ مغربی طرزِ فکر سے میل کھا سکے جو اخلاق کے افادی مقاصد کو منتہائے نظر بناتا ہے۔ آج جبکہ ہم ایک سچی اور صحت مند اسلامی زندگی کی تعمیر کی مہم لے کر اُٹھے ہیں ہمیں اس حقیقت کا پورا لحاظ رکھنا چاہئیے۔ ہمیں اس زندگی میں خارج سے مستعار لی ہوئی چیزوں کا جوڑ نہیں لگانا ہے کیونکہ یہ پیوند ہمارے فکر کی اصل بناوٹ سے ذرا بھی مناسبت نہیں رکھتے۔

اسلام کی طرف دعوت دینے والے بعض حضرات مغربی طرزِ فکر مستعار لے کر آگے بڑھنا چاہتے ہیں مگر فکر و نظر اور طریق و مسلک کے باب میں مغربی انداز کو مستعار لے کر اسلامی زندگی کے احیاء کی کوشش میں انھیں پہلے ہی قدم پر اعترافِ شکست کرنا پڑتا ہے۔ وہ جس زندگی کی تجدید کرنے چلے تھے بالآخر اسی کو فنا کے گھاٹ اتارنے کا ذریعہ بن جاتے ہیں۔ کیونکہ وہ اس واحد فطری طریقہ کار کو پہلے ہی قدم پر چھوڑ دیتے ہیں جس سے اسلامی زندگی کا احیاء ممکن ہے۔ یعنی یہ کہ اسلامی اُصولوں کو اپنا رہنما بنائیں جو کہ زندگی کی عمارت کی بنیاد اخلاق پر رکھتے ہیں، اور اخلاق کی آخری غرض و غایت منفعت اور مفاد کو قرار دینے کی بجائے اعمال کے اخلاقی مقاصد کو اپنا مطمحِ نظر بناتے ہیں۔

اس کتاب کے ابتدائی ابواب میں ہم یہ دیکھ چکے ہیں کہ اسلام زندگی کے سارے معقول مقاصد کے حصول کا اہتمام کرتا ہے۔ ساتھ ہی وہ ان تمام اُمور میں اخلاقی پہلو کے تحفظ کا پورا لحاظ رکھتا ہے۔ یہ بات بھی سامنے آچکی ہے کہ اسلام کی عظیم حرکی قوت اس کی اسی خوبی میں مضمر ہے کہ وہ زندگی کو مختلف خانوں میں نہیں تقسیم کرتا۔ مقاصد اور اُن کے ذرائع کے درمیان کوئی تضاد پیدا نہیں ہونے دیتا اور

زندگی کے مادی اور روحانی پہلوؤں کے درمیان یا انسان اور کائنات کے مزاج میں کسی تعارض کا قائل نہیں۔ اس کے برعکس وہ زندگی کو ایک اکائی قرار دیتا ہے جو کامل توافق اور ہم آہنگی کے ساتھ ان مقاصد کی طرف بڑھتی ہے۔

پس اسلام انسانیت کو زندگی کے بارے میں ایک مکمل نظریہ عطا کرتا ہے۔ یہ نظریہ مختلف حالات پر منطبق ہونے یا فروعی معاملات میں رہنمائی کے سلسلہ میں ہمیشہ ترقی اور نشوونما کی صلاحیت رکھتا ہے لیکن اپنی بنیاد یا رجحان کے معاملہ میں مصالحت یا پیوندکاری برداشت نہیں کرسکتا۔

اس جامع فکر کے اپنے فطری نتائج کو پوری طرح بروئے کار لانے کے لیے ضروری ہے کہ اُسے مکمل طور پر نافذ کیا جائے ورنہ اس کی بنیاد یا رجحان میں ذراسی تبدیلی بھی اس میں ایسا خلل پیدا کردے گی جس کے بعد اس زندگی کی تشکیل ناممکن ہے جس کا نقشہ اسلام پیش کرتا ہے۔

جہاں تک زمانہ کی تبدیلیوں کے ساتھ اس کُلّی فکر کی بنیاد پر تطبیق و تفریع میں نشوونما کا سوال ہے یہ ایک فطری امر ہے۔ خود اسلام کا مزاج اُسے ضروری قرار دیتا ہے، اس کی ترغیب دیتا ہے، اس کے ذرائع ووسائل فراہم کرتا ہے اور اس کو پوری طرح تسلیم کرتا ہے۔ قیاس، اجتہاد، اور وہ وسیع اختیارات جو اللہ کی شریعت کے مطابق حکومت کرنے والے صاحبِ امر کو دیئے گئے ہیں۔ یہ سب ہمیشہ عملی زندگی کے ساتھ ساتھ چلنے اور اس کے نت نئے تقاضوں کی تکمیل کے لیے تطبیق و تفریع میں نشوونما جاری رکھنے کے زندہ اور فعّال ذرائع ہیں۔

صرف ایک بات کا اہتمام ضروری ہے کہ تطبیق اور تفریع اسلام کے بُنیادی اور اُصولی افکار سے بے جوڑ نہ ہوں۔ ایسا نہ ہو کہ یہ اُن کے رُجحان کو نظرانداز کرکے کسی دوسرے رُخ پر چل پڑیں یا رُوحِ اسلام کو دغا دے کر اس کی سیدھی صاف اور طاقت ور رُوح کی بجائے کسی دوسرے اسپرٹ کو اپنالیں۔

جب اسلامی معاشرہ عملاً برپا ہو جائے گا تو اس معاشرہ پر اس دین کے قوانین کو منطبق کرنے اور اس ضمن میں اجتہاد کرنے کے لیے ایک وسیع میدان سامنے ہوگا۔ کسی جزئی مسئلہ میں کسی بات کو رَد کردینے یا قبول کرلینے کے لیے ہمارا معیار یہ ہونا چاہیئے کہ ہم اسے اسلام کے بُنیادی فکر اور اس کے عام مزاج پر رکھیں جو چیز اسلام کے بُنیادی فکر اور روح کے موافق نظر آئے اُسے قبول کرلیں اور جو چیز اُن کے خلاف واقع ہوتی ہو اُسے رَد کردیں۔ مگر شرط یہ ہے کہ ہمارے دلوں میں یہ بات ایمان کی طرح راسخ اور جوش و خروش

کے درجہ تک پہنچی ہوئی ہو کہ ہم ایک ایسا نظریۂ حیات رکھتے ہیں جو ان تمام نظریہ ہائے حیات سے بہتر و برتر ہے جو دوسرے مذاہب، فلسفوں یا تہذیبوں کے متبعین کے پاس رہے ہیں۔ کیونکہ یہ نظریہ اللہ کا دیا ہوا ہے جو زندگی کا خالق ہے۔

لیکن یہ ایک مجمل بات ہے اور ضرورت ہے کہ اس عظیم مقصد تک پہنچنے کے لیے جو عملی طریقے اختیار کرنے ہوں گے اُن کو وضاحت کے ساتھ سامنے لایا جائے۔ اب ہم اللہ کی مدد پر بھروسہ کرتے ہوئے یہ گفتگو شروع کریں گے۔

# اسلامی فکر کا احیاء

اسلامی زندگی کے ازسرِ نو آغاز کے لیے یہ کافی نہیں کہ اسلامی شریعت کی بُنیاد پر نئے قوانین وضوابط بنا دیئے جائیں اور نئے انتظامی ادارے قائم کر دیئے جائیں۔ کیونکہ ان دو بنیادوں میں سے صرف ایک بنیاد ہے جن پر اسلام مطلوبہ زندگی کی تعمیر عمل میں لاتا ہے۔ اس بنیاد کا درجہ بھی ثانوی ہے پہلی بنیاد وہ صحیح عقیدہ ہے جو الوہیت کو اللہ سبحانہٗ کے لیے مخصوص سمجھتا ہو اور اس بنا پر صرف اسی کو حاکم تسلیم کرتا ہو اور اللہ کے سوا کسی کا یہ حق تسلیم نہ کرتا ہو کہ وہ حاکمیت کا مدعی ہو کر اور عملاً اپنا حکم چلا کر اُلوہیت کا دعویٰ دار ہو۔

اجتماعی عدل اس اسلامی زندگی کا ایک جزء ہے۔ یہ اسی وقت مکمل طور پر شرمندۂ تعبیر ہو سکے گا جب خود یہ زندگی پوری طرح عملی شکل اختیار کرلے۔ اسے بقا کی ضمانت صرف اسی صورت دی جا سکتی ہے جب اُسے اس کی مضبوط بنیادوں پر قائم کیا جائے۔ اس کا حال بھی اس ضمن میں دوسرے نظاموں جیسا ہے۔ ضروری ہے کہ اس پر پوری طرح ایمان ہو اور اس کی صلاحیتوں پر کامل اعتماد ہو۔ ایسا نہ ہوگا تو یہ عدل اپنی معنوی بنیادوں سے محروم ہو جائے گا۔ اور صرف قانون کے جبر اور اجتماعی ضابطہ بندی کے دباؤ کے بل پر قائم ہوگا۔ اس جبر کی عمر صرف اس لمحہ تک ہوتی ہے جب کہ اس سے بچ نکلنے کے مواقع مل جائیں۔

اسی لیے اسلامی قانون سازی کو زیادہ آسانی کے ساتھ اتباع واطاعت میسّر آجاتی ہے، کیونکہ وہ ایک دینی عقیدہ پر بھروسہ کرتی ہے۔ ضروری ہے کہ ہم اس عقیدہ کو ازسرِ نو زندہ کرنے کی فکر کریں۔ اور اس کے گرد جو تحریفات، تاویلات اور شبہات جمع ہو گئے ہیں ان کا ازالہ کریں تاکہ یہ عقیدہ اس قانونی نظام

کی پُشت پناہی کر سکے جس کی طرف ہم اشارہ کر رہے ہیں، اور ایک حقیقی اسلامی زندگی کا قیام ممکن ہوجائے اس طرح یہ زندگی قانون اور ہدایت و ترغیب کی ان دو بنیادوں پر قائم ہو سکے گی جن کو اسلام اپنے جملہ مقاصد کے حصول میں ذریعہ بناتا ہے۔

مگر زندگی کی تنظیم عمل میں لانے والی اسلامی قانون سازی کی فکر کرنے سے پہلے ضروری ہے کہ ہم افراد اور گروہوں کے دلوں میں اسلامی عقیدہ کو اس کی ان بنیادوں پر از سرِ نو اُستوار کرنے کی کوشش کریں جن کی وضاحت اس باب کے آغاز میں کی گئی ہے۔

لیکن سوال یہ ہے کہ ہم ایسی ثقافت، تربیت کے ایسے ذرائع اور فکر بنانے کے ایسے طریقوں سے کام لے کر جو سراسر مغربی ہیں، اور اسلامی فکر کے دشمن ہیں، اسلامی فکر کیسے پیدا کر سکتے ہیں۔ اوّلاً یہ نظامِ تعلیم و تربیت، مادی بنیادوں پر قائم ہے جو زندگی کے بارے میں اسلام کے نظریہ کی عین ضد ہے۔ ثانیًا اسلام دشمنی اس کی سرشت میں داخل ہے خواہ یہ مقصد ظاہر ہو یا پوشیدہ۔

سچی بات تو یہ ہے کہ جیسا کہ ہم اوپر لکھ چکے ہیں، اسلامی فکر کے احیاء کے لیے مغربی فکر کو ذریعہ بنا کر ہم پہلے ہی قدم پر اپنی شکست کا اعلان کر دیتے ہیں۔ سب سے پہلے اسی مغربی فکر سے نجات حاصل کرنے کی ضرورت ہے۔ ایک خالصتہً اسلامی طرزِ فکر اختیار کرنا ناگزیر ہے تاکہ یہ اطمینان ہو سکے کہ جو چیز اس کے نتیجہ میں جنم لے گی وہ دوغلی نہیں اصلی ہوگی۔

اسلامی فکر میں 'حاکمیت' کا تصور صرف اسی حد تک محدود نہیں کہ احکام و قوانین قبول کر لیے جائیں اور انہی کے مطابق فیصلے کیے جائیں۔ اللہ کی بندگی کی صورت صرف یہی نہیں کہ صرف اسی سے شریعت حاصل کی جائے اور اسی شریعت کو جملہ امور میں فیصلہ کن قرار دیا جائے۔ اس صورت میں جب کہ ہم لفظ شریعت کو سیاسی نظام کے اُصولوں اور اس کے قوانین کے محدود معنیٰ میں استعمال کریں کیونکہ اسلامی فکر میں شریعت کے معنیٰ صرف اتنے ہی نہیں۔

اللہ کی شریعت سے مراد وہ ساری ہدایات ہیں جو اللہ نے انسانی زندگی کی تنظیم کے لیے دی ہیں۔ یہ ہدایات عقاید، اصولِ حکمرانی، معاملاتِ زندگی، حصولِ علم کے طریقوں، غرض یہ کہ عقیدہ و نظریہ، نظریہ کے مقدمات، قوانین، اخلاق اور معاملات ہر ایک سے متعلق ہیں۔ یہ ہدایات ان قدروں اور معیاروں کی صورت میں ملتی ہیں جن کو معاشرہ میں حکمراں ہونا چاہیئے۔ جن پر چیزوں، واقعات اور شخصیتوں

کو پرکھا جانا چاہیئے۔ فکری اور فنی سرگرمیوں اور علم کے تمام شعبوں کو بھی انہی ہدایات کے مطابق ڈھالنا چاہیے۔

ضروری ہے کہ ان تمام امور میں اللہ ہی سے رہنمائی حاصل کی جائے۔ بالکل اسی طرح جس طرح ہم تشریعی احکام کی صورت میں اُس سے رہنمائی حاصل کرتے ہیں جہاں تک حاکمیت، یعنی اس کے اس پہلو کا تعلق ہے جو احکام و قوانین سے وابستہ ہے۔ اس کی یہ نوعیت بحیثیت مجموعی اسلامی فکر کی بنیادوں کی طرف رجوع اور ان امور سے متعلق اللہ کی کتاب اور اس کے رسولؐ کی سنت میں جو تفصیلی ہدایات ہیں ان کے مطالعہ کر کے سمجھی جا سکتی ہیں۔ اس طرح یہ بات بھی کسی حد تک واضح ہو چکی ہے کہ یہی نوعیت ان قدروں اور معیاروں کی بھی ہے جن کو معاشرہ میں رائج ہونا چاہیئے اور جن پر واقعات اور اشخاص کو پرکھا جانا چاہیے۔ ہر سماج میں رائج اقدار اسی تصور کا عکس ہوتی ہیں جو وجود، وجود اور اس کے خالق کے مابین رشتوں اور اس وجود کے مختلف پہلوؤں کے باہمی روابط نیز ان مقاصد و اہداف کے بارے میں پایا جائے جنھیں اس تصور نے معاشرہ کے مقاصد و اہداف کا مقام دیا ہو، یا یہ بتایا ہو کہ وہی انسانی زندگی کے مجموعی مقاصد ہیں۔

اس بات کو ایک مثال کی مدد سے سمجھئے۔ اسلامی تصور کے مطابق وجودِ انسانی کا مقصود عبادت ہے ــــــ یعنی یہ کہ بندوں کی بندگی سے آزاد ہو کر صرف خدا کی بندگی کی جائے ــــــ انسان کا منصب یہ ہے کہ زمین پر اللہ کی نیابت کرے اور اللہ کے دیئے ہوئے ضابطۂ حیات کے تحت، اسی کے دائرہ میں رہتے ہوئے، زمین کی قوتوں اور وسائل و ذخائر سے استفادہ کرے۔ ان میں تجزیہ و ترکیب اور مادّی ایجاد و اختراع کے ذریعہ زندگی کو نمو بخشے اور ترقی دے۔ تاکہ وہ مادّی زندگی میں ان خوش نما اور خوشگوار چیزوں سے لُطف اندوز ہو سکے جو اللّٰہ نے اپنے بندوں کے لیے بنائی ہیں اور اپنی روحانی زندگی میں مادّی دباؤ اور تنگی سے آزاد رہ کر ترقی کر سکے۔ اسلامی تصور کے مطابق زندگی میں برتری کا معیار تقویٰ ہے: اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقَاکُمْ (تم میں سے اللہ کے نزدیک برتر وہ ہے جو زیادہ تقویٰ شعار ہو۔) اسلام میں اخلاق و معاملات کی بنیاد تقویٰ ہے کیوں کہ تقویٰ اللہ تعالیٰ کی الوہیت اور انسان کی عبودیت کا اظہار ہے، اور یہی اس کیفیت اور ان رجحانات کو جنم دیتا ہے جن پر اخلاق کی پوری عمارت تعمیر ہوتی ہے۔ ان مقدمات کو ہم اوپر واضح کر چکے ہیں، پھر بھی یہاں اُن کا دوبارہ ذکر

کررہے ہیں۔ تاکہ واضح ہوجائے کہ اسلام اپنی مخصوص قدریں رکھتا ہے جن کا منبع وہی ہے جو عقیدہ کا منبع ہے۔ کوئی دوسری چیز ان اقدار کا ماخذ نہیں ہوسکتی۔ کیونکہ صرف اللہ کی الوہیت کے حضور بندگی بجالانے کا یہی تقاضا ہے۔ "اللہ کی شریعت" کے اصل مفہوم کے اعتبار سے یہ قدریں بھی اسی مفہوم کا جزء ہیں۔ شریعت کی اصطلاح آج جن محدود معنیٰ میں استعمال کی جاتی ہے فی الحقیقت اس کے معنیٰ اتنے محدود نہیں ہیں۔

اس سے واضح ہوا کہ مسلمان عقیدہ وفکر، اخلاق ومعاملات، اور معاشرہ میں رائج قدروں اور معیاروں کو اللہ جل شانہٗ کے سوا کسی دوسرے ماخذ سے نہیں حاصل کرسکتا۔ ان چیزوں کو صرف اللہ ہی سے حاصل کرنے کا مسئلہ عقیدہ کا مسئلہ ہے، کیونکہ انھیں اللہ کے سوا کسی اور سے اخذ کرنا صرف اللہ کی الوہیت کے حضور مکمل بندگی کے اعتراف کے منافی ہے۔ ان میں رہنمائی حاصل کرنے کی نوعیت بھی وہی ہے جو قانونی احکام کے سلسلہ میں رہنمائی حاصل کرنے کی ہے جن کے بارے میں اللہ کا حکم ہم اوپر واضح کرچکے ہیں۔

اخلاقی قدریں نہ زرعی ہوتی ہیں نہ صنعتی۔ زرعی سماج یا صنعتی سماج اپنی مخصوص علیحدہ اخلاقی قدریں نہیں رکھتا۔ بورژوا سماج اور پرولتاری سماج کے لیے الگ الگ اخلاق کا تصور غلط ہے ایسا نہیں کہ بورژوا سماج کے لیے کچھ قدریں ہوں اور پرولتاری سماج کے لیے دوسری قدریں ہوں۔ سرمایہ دارانہ اور اشتراکی اخلاق الگ الگ نہیں ہوتے، نہ سرمایہ دارانہ قدریں اور اشتراکی قدریں علیحدہ وجود رکھتی ہیں۔ اخلاق یا تو اسلامی ہوگا یا جاہلی۔ قدریں اسلامی ہوتی ہیں یا جاہلی، ان کی کوئی تیسری قسم نہیں ہوتی۔ اخلاق واقدار کی ایک قسم وہ ہے جو اس تصور سے پیدا ہوتی ہے کہ ایک ہی آقائی ہے اور ہر چیز اور ہر ذی روح بندگی کے ایک ہی رشتہ میں منسلک ہے۔ اخلاق واقدار کی دوسری قسم وہ ہے جو بہت سے آقاؤں کے تصور سے جنم لیتی ہے ـــــ اگرچہ آقائیت کی شکلیں مختلف ہیں ـــــ جس کی بنیاد مختلف آقاؤں کے درمیان انسانی ضمیر کی پراگندگی اور انسانی زندگی کے بٹ جانے پر ہے اخلاق واقدار کا ایک نظام وہ ہے جو اس وجود، اپنے خالق سے اس کے رشتہ، اس کائنات میں انسان کے مقام، وجود انسانی کے مقصد اور اس کے منصب وکردار، نیز مادی کائنات، ذی روح مخلوقات اور ابنائے جنس سے انسان کے تعلقات وروابط اور پھر اُن سب کے اللہ سے تعلق کی نوعیت کے اسلامی تصور سے ابھرتا ہے۔ اخلاق واقدار کے دوسرے نظام وہ ہیں جو مختلف جاہلی تصورات سے اُبھرتے ہیں۔ اسلامی

تصور کے ماسوا ہر تصور جاہلی تصور ہے۔ یہ وہ مختلف و منتشر راہیں ہیں جو کبھی بھی خدائے واحد کی راہ سے نہیں ملتیں، وہ راہ جس کی وضاحت خدا نے اپنی کتاب میں خود کردی ہے۔ نہ کہ اس راہ کا وہ فہم جو کچھ لوگ اپنی خواہشات کے مطابق گھڑ لیتے ہیں ــــــ اور یہی وجہ ہے کہ یہ من گھڑت راہیں کبھی خدا تک نہیں پہنچا سکتیں

اجتماعی نظام، سیاسی ادارے اور اقتصادی ڈھانچے تمام تر اعتقادی تصور کی شاخیں اور اسی تصور سے اُبھرنے والی قدروں کی عملی تطبیق کا نتیجہ ہیں۔ اس وجہ سے لازم ہے کہ ان کا ماخذ اسلامی تصور کے سوا اور کچھ نہ ہو۔ اور انھیں شریعت اسلامی ہی سے اخذ کیا جائے ـــــــ شریعت ان محدود معنی میں نہیں جن میں یہ اصطلاح آج کل استعمال کی جاتی ہے بلکہ اپنے حقیقی مفہوم کے اعتبار سے۔ یہ بات اللہ واحد ہی کو الٰہ تسلیم کرکے اسی کی بندگی میں سر تسلیم خم کردینے کا تقاضا ہے کہ ہم ان امور کی بابت رہنمائی صرف ہدایتِ الٰہی سے حاصل کریں۔ ان کا درجہ بھی وہی ہے جو شریعت کے موجودہ محدود معنی یعنی قانون احکام کا ہے۔ آج حاکمیت کے مفہوم کو بھی قانونی احکام صادر کرنے تک محدود کردیا گیا ہے، حالانکہ شریعت کا دائرہ زیادہ وسیع ہے اور حاکمیت کا اطلاق بھی موجودہ متداول مفہوم سے وسیع تر ہے۔

اگرچہ اس جیسی کتابیں پڑھنے والوں کے لیے یہ باتیں نہ نئی ہوں گی نہ انوکھی مگر اس پر زور دینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ یہ تمام امور عقیدہ کے مسئلہ میں شامل ہیں، کیوں کہ ان کا تعلق بلاواسطہ اور براہ راست خدائے واحد کی مکمل بندگی کے اقرار یا عدمِ اقرار سے ہے۔

جو بات کسی قدر انوکھی ہوگی، وہ ادب، آرٹ، سائنس اور دوسرے علوم و افکار سے متعلق سرگرمیوں میں اسلامی تصور سے رہنمائی حاصل کرنا اور ہدایاتِ الٰہی کی طرف اس طور پر رجوع کرنا ہے کہ یہ بھی عقیدہ سے تعلق رکھنے والے امور ہیں اور ایسا کرنا بھی اللہ واحد ہی کو الٰہ تسلیم کرکے اس کی مکمل بندگی اختیار کرنے کا لازمی تقاضا ہے۔

آرٹ اور ادب کے ضمن میں اس موقف کی وضاحت میں ایک پوری کتاب لکھی جاچکی ہے[1] جس میں یہ بتایا گیا ہے کہ ادب اور آرٹ سے متعلق جملہ انسانی سرگرمیاں، انسان کے تصورات، تأثرات، ردِ عمل اور رجحانات کے انسانی اظہار سے عبارت ہیں اور یہ سب کچھ ایک مسلمان کے قلب و دماغ میں راسخ اسلامی تصور ہی کے تحت بلکہ اسی سے پیدا ہونے والی چیزیں ہیں۔ کیونکہ کائنات، ذہنِ انسانی اور حیاتِ انسانی کے مختلف پہلو اور کائنات و حیات اور نفسِ انسانی کے بنانے والے سے اُن کا تعلق سب اس تصور کے

---

[1] محمد قطب: منہج الفن الاسلامی۔

دائرہ میں شامل ہے۔ یہ چیزیں مسلمان کے اس مخصوص تصور کا عکس ہیں جو وہ انسان کی حقیقت کائنات میں اس کے مقام، وجودِ انسانی کے مقصد، اس کے منصب و کردار اور اس کی اقدارِ حیات کے بارے میں رکھتا ہے۔ اسلامی تصور محض نظریاتی تصور نہیں بلکہ ان تمام امور سے متعلق حقائق کا حامل ہے۔ کیونکہ وہ ایک رہنما اعتقادی تصور ہے۔ جس کی فعال تاثیر انسان کے ہر اظہار و تاثر پر چھا جاتی ہے۔ آئندہ صفحات میں ہم اختصار کے ساتھ اس مسئلہ پر مزید گفتگو کریں گے۔

یہ بات کہ سائنس اور دوسرے علوم و افکار سے متعلق جملہ کوششوں میں اسلامی تصور اور الٰہی ماخذ سے رہنمائی حاصل کرنا ضروری ہے تاکہ اللہ واحد ہی کو الٰہ تسلیم کر کے اسی کی بندگی کرنے کا تقاضا پورا ہو اور عقیدہ کی جہت سے مسلمان کا اسلام معتبر قرار پائے، ایسی بات ہے جس پر ہمارے لیے قدرے تفصیلی اظہارِ خیال ضروری ہے۔ کیونکہ یہ اس دور کے قارئین یہاں تک کہ ان مسلمانوں کو بھی انوکھی یا اَن کہی معلوم ہو گی جو یہ تسلیم کرتے ہیں کہ ایمان و اسلام اس وقت تک معتبر نہیں جب تک حاکمیت اور قانون سازی صرف اللہ کے لیے مخصوص سمجھی جائے۔

مسلمان کے لیے یہ جائز نہیں کہ کسی ایسے معاملہ میں ہدایتِ الٰہی کے سوا کسی دوسرے ماخذ سے رہنمائی حاصل کرے جو عقیدہ، نظریۂ کائنات، عبادت، اخلاق، سماجی قدروں، یا سماجی، سیاسی اور اقتصادی نظام کے اصولوں اور بنیادوں سے متعلق ہو، یا جس کا موضوع یہ ہو کہ انسانی تاریخ میں کارفرما قوتیں اور انسانی سرگرمیوں کے محرکات کیا ہیں۔ یہ باتیں ایک مسلمان کسی ایسے مسلمان ہی سے سیکھ سکتا ہے جس کی دین داری اور تقویٰ پر اور اس بات پر پورا اعتماد ہو کہ وہ عملی زندگی میں بھی اپنے عقیدہ پر پوری طرح قائم ہے۔

البتہ مسلمان کے لیے یہ ممکن ہے کہ وہ مجرد سائنس مثلاً کیمسٹری، فزکس، بیالوجی، آسٹرانومی علمِ صنعت اور علمِ زراعت، ایڈمنسٹریشن کے فنی اور انتظامی پہلو، اور مختلف کاموں کے کرنے کے عملی طریقے، نیز فنی پہلو کی حد تک طریقِ جنگ اور اسی جیسے دوسرے علوم و فنون میں جس سے چاہے تعلیم و تربیت حاصل کرے، خواہ وہ مسلمان ہو یا غیر مسلم، جب مسلم معاشرہ قائم ہو تو اس میں صحیح طریقہ یہ ہے کہ اُن تمام امور کو اجتماعی فرائض سمجھتے ہوئے ہر میدان میں زیادہ سے زیادہ تیاری کی جائے اور کچھ افراد ہر میدان میں ایسی مہارت پیدا کر لیں کہ باقی افراد کے سر سے ان فرائض کفایہ کی انجام دہی کی ذمہ داری

ساقط ہو جائے۔ اگر ایسا نہ ہوسکا تو ان امور کا بقدر کفایت اہتمام نہ ہوگا اور ایسی فضا نہ بنائی جاسکے گی کہ ان تمام میدانوں میں سرگرمی جاری رہے، ترقی کرے اور اچھے نتائج سامنے لائے، پھر پورا معاشرہ گناہ گار ہوگا۔ لیکن جب تک یہ معاشرہ قائم نہ ہو مسلمان افراد کو چاہیئے کہ مسلم اور غیر مسلم ہر ایک سے ان مجرّد علوم اور عملی فنون کو سیکھیں، مسلم و غیر مسلم ہر ایک کی کوشش سے فائدہ اٹھائیں اور مسلمانوں اور غیر مسلموں سب سے کام لیں۔ کیوں کہ یہ ان امور میں داخل ہیں جن کی بابت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ: "أَنْتُمْ أَعْلَمُ بِأُمُورِ دُنْيَاكُمْ" (اپنے دنیوی معاملات کے بارے میں تم زیادہ علم رکھتے ہو)۔ ان کا تعلق حیات و کائنات، انسان، وجودِ انسانی کے مقصد، نیز انسان کے منصب و کردار اور کائنات اور خالقِ کائنات سے اس کے رشتہ کی نوعیت سے نہیں ہے۔ یہ علوم و فنون اصولِ زندگی، قوانینِ حیات اور ان اداروں اور نظاموں سے کوئی بحث نہیں کرتے جن کی بنیاد پر انفرادی اور اجتماعی زندگی کی تنظیم عمل میں آتی ہے۔ لہٰذا ان کے ذریعہ مسلمان کا عقیدہ بگڑ جانے اور اس کے جاہلیت کی طرف پلٹ جانے کا اندیشہ نہیں۔

جو علوم فرد و جماعت کے اعمال و احوال کی جامع تعبیر کو اپنا موضوع بناتے ہوں۔ یعنی جن کا موضوع انسان کا "نفس" اس کی تاریخ کا عمل اور کائنات، حیات اور انسان کے آغاز کا وہ پہلو ہے جس کا تعلق ماوراء الطبیعیات سے ہے (جس سے مجرّد سائنس مثلاً کیمسٹری، فزکس، آسٹرانومی، بیالوجی، طب وغیرہ نہیں بحث کرتے) ان کی نوعیت بھی وہی ہے جو قانونی احکام، اور نظامِ زندگی کے اصولی ڈھانچہ اور بنیادوں کی ہے، یہ علوم بھی عقیدہ سے وابستہ ہیں۔ ایک مسلمان ان علوم میں صرف اس مسلمان سے رہنمائی حاصل کرسکتا ہے جس کی دین داری اور تقویٰ پر اعتماد کیا جاسکے اور یہ معلوم ہو کہ وہ ان علوم میں بھی ہدایتِ الٰہی سے رہنمائی حاصل کرتا ہے۔ اہم بات یہ ہے کہ مسلمان کو اس امر کا احساس ہونا چاہیئے کہ یہ مسائل اس کے عقیدہ سے مربوط ہیں اور اس کے صرف خدا کا بندہ ہونے کا، یعنی اس کے اسلام کا تقاضا ہے کہ ان میں ہدایتِ الٰہی کی طرف رجوع کیا جائے۔

ان علوم کا ایک مسلمان طالبِ علم جاہلیت کے پیدا کیے ہوئے پورے لٹریچر کا مطالعہ کریگا اس لیے نہیں کہ اس مطالعہ سے ان امور کی بابت اپنا فکر بنائے بلکہ صرف اس لیے کہ یہ جان سکے کہ جاہلیت کس طرح گمراہ ہوئی اور ان علوم کو اسلامی فکر کی بنیادوں پر مرتب کرکے انسانیت کی

اس گمراہی کو کس طرح دور کیا جا سکتا ہے۔

قدیم و جدید غیر اسلامی جاہلی فکر کے پروردہ ان علوم کے مجموعی رجحانات پر جاہلیت کے تصورات کا گہرا اثر پڑا ہے، اور یہ انہی تصورات پر مبنی ہیں۔ یہ بات فلسفہ، فلسفہ تاریخ، نفسیات (باستثناء مشاہدات و تجربات کے، نہ کہ تجربات سے مستنبط نظریات کے) اخلاقیات، مذاہب کے تقابلی مطالعہ، اور (اعداد و شمار اور واقعاتی معلومات کو مستثناء کرتے ہوئے، ان سے اخذ کیے جانے والے عام نتائج کے لحاظ سے) سماجیات سب کے بارے میں درست ہے۔ ان تمام علوم یا کم از کم ان میں سے اکثر کے اصول تحقیق میں دینی فکر بالخصوص اسلامی تصور کی دشمنی کھلے طور پر یا مخفی طور پر موجود ہے۔ اس قسم کی علمی اور فکری کوششوں کا معاملہ کیمسٹری، فزکس، آسٹرونومی اور طب جیسے علوم سے یکسر مختلف ہے ——— اس وقت تک جب تک یہ مؤخر الذکر علوم علمی تجربات کے دائرہ میں رہیں اور واقعی نتائج ریکارڈ کرنے پر قناعت کریں، ان سے آگے بڑھ کر کسی نوع کی فلسفیانہ تعبیر نہ پیش کریں۔ اس طرح کے تجاوز کی ایک مثال ڈارونزم ہے جو بیالوجی میں مشاہدات اور اُن کی ترتیب و تجزیہ سے آگے بڑھ کر بغیر کسی علمی ضرورت اور دلیل کے صرف مخصوص میلانات کے تحت یہ رائے بھی ظاہر کرتا ہے کہ زندگی کے آغاز اور ارتقاء کی توجیہہ کے لیے عام طبیعی سے ماوراء کسی خارجی وجود کو فرض کرنے کی ضرورت نہیں۔

ایک مسلمان کے لیے ایسے تمام اُمور کی بابت اُس کے سچے آقا و پروردگار کا بیان کافی ہے اور اس بیان کے مقابلہ میں ان موضوعات پر ساری انسانی کوششیں ہیچ اور مضحکہ خیز معلوم ہوتی ہیں۔ اس پر مستزاد یہ کہ یہ مسئلہ عقیدہ سے براہ راست تعلق رکھتا ہے ——— اس عقیدہ سے کہ الوہیت صرف اللہ کی ہے اور اسی کی مکمل بندگی کی جانی چاہیے۔ یہی عقیدہ اسلامی تصور کی بنیاد اور اس کی سب سے بڑی حقیقت ہے۔

کہا جاتا ہے کہ ثقافت پوری انسانیت کی میراث ہے۔ اس کی نہ کوئی قومیت ہے نہ وطن نہ مذہب۔ یہ بات مجرد سائنس اور اس کے عملی استعمال کی حد تک درست ہے۔ بشرطیکہ یہ علوم اپنے دائرہ سے تجاوز کر کے اپنے نتائج تحقیق کی فلسفیانہ تعبیریں نہ پیش کرنے لگیں اور نفس انسانی، انسانی اعمال و حرکات، تاریخ، آرٹ، ادب اور اظہار جذبات کی مختلف ہیئتوں کی فلسفیانہ تشریح کا ذمہ

نہ لے لیں۔ لیکن اس دائرہ سے باہر اُمور و مسائل کی بابت یہ کہنا دراصل اس عالمی یہودیت کا ایک فریب ہے جو ہر رکاوٹ کو، بالخصوص فکر و عقیدے کے روڑے کو، اپنی راہ سے ہٹا کر پوری دنیا میں یہودیوں کے نفوذ کے لیے راہ ہموار کرنا چاہتی ہے۔ یہودیت انسانیت کو یہ مغالطہ دے کر اپنے شیطانی منصوبوں کو عمل کا جامہ پہنانا چاہتی ہے۔ اس کی اولین اسکیم اس کی سُودی سرگرمیاں ہیں جس کے نتیجہ میں پوری انسانیت کی جدّوجہد کے ثمرات یہودیوں کے قائم کردہ سود پر مبنی مالی اداروں کی طرف کھنچے چلے آرہے ہیں۔

اسلام کا موقف یہ ہے کہ مجرد تجربی علوم اور اُن کی عملی تطبیقات کے علاوہ ثقافت کی دو قسمیں ہیں؛ اسلامی ثقافت جو اسلامی تصور پر مبنی ہے، اور مختلف طریقوں پر مبنی جاہلی ثقافت، جس کی بنیاد یہ ہے کہ اللہ کی رہنمائی کو نظرانداز کرتے ہوئے انسانی فکر کو الٰہ کا درجہ دے دیا جائے۔ اسلامی ثقافت انسان کی تمام فکری اور عملی سرگرمیوں کے لیے ایک وسیع میدان فراہم کرتی ہے اور ایسی بنیادیں، طریقے اور خصوصیات رکھتی ہے جو اِن سرگرمیوں کی ترقی اور ہمیشہ آگے بڑھتے رہنے کی ضامن ہیں۔

یہ جان لینا کافی ہے کہ تجربی طریقِ تحقیق نے جس پر جدید یورپ کا صنعتی تمدن قائم ہے ابتداءً اسلامی درس گاہوں میں جنم لیا تھا۔ وہاں اس طریقے کے اصول اسلامی تصورِ زندگی اور کائنات، اُس کی اصل و ماہیت اور اُس کے وسائل و ذخائر کی جانب اس تصور کے پیدا کردہ رویّہ سے اخذ کیے گئے تھے۔ پھر اسی طریقہ پر یورپ کی نشأۃِ ثانیہ ہوئی جس نے اسے مسلسل پروان چڑھایا اور مزید ترقی دی جب کہ اسلامی دنیا میں اس طریقہ کے استعمال میں پہلے تو ٹھہراؤ پیدا ہوا، پھر اُسے بالکل ترک کر دیا گیا۔ اس ترک کا سبب یہ تھا کہ بعض داخلی اسباب و عوامل کی بنا پر نیز خارج سے صیہونیت اور صلیبیت کے حملوں اور سازشوں کے نتیجہ میں اسلامی ممالک رفتہ رفتہ اپنے عقیدہ و تصور اور بنیادی طریقِ کار سے دور ہوتے چلے گئے۔ اُدھر یورپ نے اِن سے سیکھے ہوئے اس طریقِ تحقیق اور اس کی اعتقادی اسلامی بنیادوں کا رشتہ منقطع کر دیا۔ یورپ نے کلیسا سے بغاوت کی، کیوں کہ کلیسا خدا کا نام لے کر انسانوں پر ظالمانہ دست درازی کر رہا تھا۔ مگر اس نے کلیسا سے دوری اختیار کرنے کے ساتھ ہی اس طریقۂ تحقیق کو بھی اللہ سے اس کا رشتہ کاٹ کر بہت دور کر دیا۔

چنانچہ ہر زمانہ اور ہر ملک کے جاہلی فکر کے نتائج کی طرح یورپین فکر کے نتائج بھی مجموعی طور پر اسلامی تصور کی بنیادوں سے بالکل مختلف اور جداگانہ مزاج کے حامل ہو گئے۔ اب یہ ضروری ہے کہ مسلمان

صرف اپنے تصور کی بنیادوں کی طرف رجوع کرے، اور اگر وہ ایسا کرسکتا ہو تو خود براہ راست ہدایت الٰہی سے رہنمائی حاصل کرے، ورنہ کسی متقی مسلمان سے سیکھے جس کی دین داری اور تقویٰ پر اُسے اتنا اعتماد ہو کہ وہ اطمینان کے ساتھ اس سے تعلیم حاصل کرسکتا ہو۔

جہاں تک تصورِ زندگی کی بنیادوں سے تعلق رکھنے والے علوم کا تعلق ہے۔ اسلام علم کو صاحب علم سے الگ کرکے نہیں دیکھتا۔ ان بنیادوں کا اثر اس نقطۂ نظر پر پڑتا ہے جس سے انسان کائنات، حیات انسانی سرگرمیوں، اداروں، قدروں، معیاروں اور عادات و اطوار اور ان اُمور سے متعلق انسانی زندگی کے ہر پہلو کو دیکھتا ہے۔ اسلام اس بات کو گوارا کرسکتا ہے کہ ایک مسلمان کسی غیر مسلم یا کسی غیر متقی مسلمان سے کیمسٹری، فزکس، آسٹرونومی، طب، اصولِ صنعت وزراعت، یا اڈمینسٹریشن اور حساب و کتاب کی تعلیم حاصل کرے۔ ایسا کرنا بھی اسی حال میں مناسب ہے جب ان کی تعلیم دینے کے لیے تقویٰ شعار مسلمان نہ مل سکیں جیسا کہ آج کل ہے۔ یہ موجودہ صورت حال اس وجہ سے رُونما ہوئی ہے کہ ہم اپنے دین اور طریقِ کار، نیز زمین میں اللہ کے اِذن سے اس کی نیابت کے منصب اور اس کے تقاضوں سے دور ہوگئے ہیں اور ان ذمہ داریوں کو بھول گئے ہیں جو اس نیابت کی وجہ سے ان علوم و فنون کے سلسلہ میں ہم پر عائد ہوتی ہے۔ اسلام کبھی اس بات کی اجازت نہیں دے سکتا کہ ہم غیر اسلامی لٹریچر سے، یا دین دار اور تقویٰ شعار مسلمانوں کے علاوہ کسی اور فرد سے اسلامی عقیدہ کے اصول، اُسکے تصورِ زندگی کی بنیادیں، اس کے قرآن کی تفسیر، اس کے نبیؐ کی احادیث اور اس کی سیرت یا اسلام کی تاریخ، اس کے معاشرہ کا طرزِ زندگی، اس کا نظامِ حکومت اور طرزِ سیاست یا آرٹ اور ادب کے سلسلہ میں اس کے اشارات کی تعلیم حاصل کریں۔

جو شخص یہ باتیں لکھ رہا ہے اس نے پورے چالیس سال پڑھنے میں گذارے ہیں۔ اس پورے عرصہ میں اس کا اصل کام یہ رہا ہے کہ انسانی علوم کے اکثر شعبوں کا مطالعہ کرے اور یہ جانے کہ اُن میں کیا باتیں مخصوص علم کا درجہ رکھتی ہیں اور کیا باتیں تہذیبی میلانات کی آئینہ دار ہیں۔ پھر اس نے خود اپنے عقیدہ و تصورِ حیات کے مآخذ کا مطالعہ کیا تو اس زبردست خزانہ کے سامنے اُسے جو کچھ اس نے اب تک پڑھا تھا ہیچ اور معمولی نظر آیا ــــــ ہونا بھی یہی چاہیے تھا ــــــ مگر اس نے اپنی عمر کے چالیس سال جس کام میں صرف کیے اس پر اسے چنداں پشیمانی نہیں، کیوں کہ اس نے جاہلیت کو اچھی طرح سمجھ لیا،

اس کی حقیقت جان لی اور یہ دیکھ لیا کہ اس میں کتنا بگاڑ، کتنی کج روی، اور کتنی پستی ہے۔ اختلاف و انتشار اور پراگندہ خیالی کس حد کو پہنچی ہوئی ہے۔ جاہلیت کو اپنے بارے میں کتنا مغالطہ ہے اور اس کے بلند بانگ دعوے کتنے بے بنیاد ہیں۔ اسے اپنے ذاتی مطالعہ کی بنا پر کامل یقین ہوگیا کہ ایک مسلمان کے لیے علم و رہنمائی حاصل کرنے کے لیے ان دونوں مآخذ ـــــ اسلامی اور غیر اسلامی ـــــ کو ایک ساتھ اختیار کرنا ناممکن ہے۔

یہ بات میں نے اپنی طبیعت سے نہیں کہہ دی ہے۔ کیونکہ مسئلہ اتنا اہم ہے کہ اس میں ذاتی رائے کو فیصلہ کن بنانا جائز نہیں۔ اللہ کے حضور بھی یہ معاملہ اتنا دور رس ہے کہ مسلمان اس بارے میں کسی ذاتی رائے پر پورا بھروسہ نہیں کر سکتا۔ ہم نے اس مسئلہ میں اللہ سبحانہٗ کے فرمان اور اس کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کو فیصلہ کی بنیاد بنایا ہے۔ اہلِ ایمان کا طریقہ یہ ہے کہ اگر وہ اللہ اور یوم آخر پر ایمان رکھتے ہوں تو جس مسئلہ میں ان کے درمیان اختلاف رائے ہو اس میں اللہ اور رسولؐ کی طرف رجوع کرتے ہیں چنانچہ ہم بھی اس مسئلہ میں اللہ اور رسولؐ کی طرف رجوع کرتے ہیں۔

اللہ سبحانہٗ مسلمانوں کے سلسلہ میں یہود و نصاریٰ کے منتہائے مقصود کے بارے میں عمومی انداز میں فرماتا ہے:

وَدَّ كَثِيرٌ مِّنْ أَهْلِ الْكِتَابِ لَوْ يَرُدُّونَكُم مِّن بَعْدِ إِيمَانِكُمْ كُفَّارًا حَسَدًا مِّنْ عِندِ أَنفُسِهِم مِّن بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمُ الْحَقُّ فَاعْفُوا وَاصْفَحُوا حَتَّىٰ يَأْتِيَ اللَّهُ بِأَمْرِهِ إِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ﴿البقرہ: ۱۰۹﴾

"اہل کتاب میں سے اکثر لوگ یہ چاہتے ہیں کہ کسی طرح تمہیں ایمان سے پھیر کر پھر کفر کی طرف پلٹا لے جائیں۔ اگرچہ حق ان پر ظاہر ہو چکا ہے، مگر اپنے نفس کے حسد کی بنا پر تمہارے لیے ان کی خواہش یہ ہے۔ اس کے جواب میں تم عفو و درگذر سے کام لو یہاں تک کہ اللہ خود ہی اپنا فیصلہ نافذ کر دے (مطمئن رہو کہ) اللہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔

وَلَن تَرْضَىٰ عَنكَ الْيَهُودُ وَلَا النَّصَارَىٰ حَتَّىٰ تَتَّبِعَ مِلَّتَهُمْ قُلْ إِنَّ هُدَى اللَّهِ هُوَ الْهُدَىٰ وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ أَهْوَاءَهُم بَعْدَ الَّذِي

جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ مَا لَكَ مِنَ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ٥ (البقرہ: ۱۲۰)

" یہودی اور عیسائی تم سے ہرگز راضی نہ ہوں گے، جب تک تم ان کے طریقے پر نہ چلنے لگو۔ کہہ دو کہ راستہ بس وہی ہے جو اللہ نے بتایا ہے۔ ورنہ اگر اس علم کے بعد جو تمہارے پاس آچکا ہے، تم نے ان کی خواہشات کی پیروی کی، تو اللہ کی پکڑ سے بچانے والا کوئی دوست اور مددگار تمہارے لیے نہیں ہے۔"

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ تُطِيْعُوْا فَرِيْقًا مِّنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ يَرُدُّوْكُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ كٰفِرِيْنَ ٥ (آل عمران: ۱۰۰)

" اے ایمان لانے والو! اگر تم نے ان اہلِ کتاب میں سے ایک گروہ کی بات مانی تو یہ تمہیں ایمان سے پھر کفر کی طرف پھیر لے جائیں گے۔"

جب مسلمانوں کے سلسلہ میں یہود و نصاریٰ کا آخری مقصود اتنی قطعیت کے ساتھ متعین ہو گیا تو ایک لمحہ کے لیے بھی یہ خیال کرنا حماقت ہو گی کہ وہ اسلامی عقیدہ یا اسلامی تاریخ پر بحث کرتے وقت یا مسلم معاشرہ اور اس کی سیاست و معیشت کا جائزہ لیتے وقت کوئی مفید اور صحیح بات کہہ سکیں گے یا کوئی موزوں رہنمائی کر سکیں گے۔ اللہ سبحانہٗ کے اس واضح بیان کے بعد بھی جو لوگ ان کے ارادوں اور سرگرمیوں کے بارے میں کسی خوش گمانی میں مبتلا ہیں وہ صحیح معنی میں غافل لوگ ہیں

ہر خطا سے پاک خدا کے ارشاد " قُلْ اِنَّ هُدَى اللّٰهِ هُوَ الْهُدٰى " سے وہ واحد ماخذ متعین ہو جاتا ہے جس کی طرف ایک مسلمان کو ان تمام مسائل میں رجوع کرنا چاہیے۔ کیونکہ اللہ کی رہنمائی کے ماسوا بجز گمراہی اور کچھ نہیں، اور کوئی ہدایت کسی دوسرے ماخذ سے نہیں مل سکتی۔ جیسا کہ آیت " قُلْ اِنَّ هُدَى اللّٰهِ هُوَ الْهُدٰى " میں حصر کے صیغہ کا استعمال واضح کرتا ہے۔ اس نص کا منشاء و مطلب واضح اور کسی دوسری تاویل سے بالا ہے۔

اسی طرح قطعی حکم دیا گیا ہے کہ جو آدمی اللہ کی یاد سے رُوگردانی کرے اور جس کی ساری تگ و دو دنیوی زندگی کے معاملات و مسائل تک محدود ہو اس سے کنارہ کشی لازم ہے۔ یہ بات منصوص ہے کہ ایسا آدمی ظن کے سوا کچھ بھی نہیں جانتا اور مسلمان کو ظن و گمان کی پیروی سے منع کیا گیا ہے۔ یہ بھی بتا دیا گیا ہے کہ ایسا آدمی صرف دنیوی زندگی کی سطحی باتیں جانتا ہے اور علم صحیح سے محروم ہے:

